پر محمدیت کی چادر پہنائی گئی کیونکہ خادم اپنے مخدوم سے جدا نہیں"۔ [69]

ہمارے (اہل سنت و جماعت) کے نزدیک مرزائی قادیانی نظریہ سراسر باطل و غلط ہے اور اسی طرح دیوبندی وہابی نظریہ بھی قطعاً غلط ہے، اور تقویۃ الایمان وہی کتاب ہے جس کو گنگوہی دیوبندی اپنے فتویٰ میں ہر دیوبندی کا ایمان بتاتا ہے۔ (نجانا اللہ من ھذا سوء الاعتقاد)

حالانکہ تمام اہل اسلام کا عقیدہ یہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ اگر بقول دیوبندیہ آپ کے برابر کوئی نبی پیدا ہو سکے گا تو وہ بھی خاتم النبیین ہو گا۔ ورنہ برابری کا دعویٰ غلط ہو جائے گا۔ اور جب وہ خاتم النبیین ہو گا تو حضور علیہ السلام خاتم النبیین نہ رہیں گے نیز قرآن کریم کا جھوٹا ہونا بھی لازم آئے گا۔ اور چونکہ حضور علیہ السلام خاتم النبیین ہیں لہذا آپ کے بعد کسی نبی کا پیدا ہونا محال بالذات ہے۔ اور تمام امت محمدیہ کا یہی عقیدہ ہے۔ مسائرہ مع مسامرہ ص ۱۸۰ پر لکھا ہے:

المحال لا یدخل تحت القدرۃ۔ یعنی محال چیزیں قدرت الٰہیہ کے تحت حاصل نہیں۔ تو دیوبندیوں وہابیوں نے مثل نبی کو داخل قدرت الٰہیہ شمار کر کے حضور علیہ السلام کے بعد ایک دوسرے خاتم النبیین کا امکان مان لیا۔ یہ مذکورہ بالا عبارات دیوبندیہ وہابیہ اور مرزائیہ قادیانیہ کفر و گمراہی نہیں ہیں؟ یقیناً ہیں تو نام نہاد مفتی بتائے یہ اختلاف ذاتی

---

69۔ کشتی نوح، ص ۳۳

یا فروعی ہے؟ کیا یہ کسی مال پر، یا زمین، یا اقتدار پر اختلاف ہے؟ نہیں بلکہ اصولی اختلاف ہے کیونکہ یہ اختلاف شانِ مصطفی ﷺ کے مسئلے پر ہے جو یقیناً اصولی مسئلہ ہے۔ (فافہم ولا تکن من الغافلین)

دیوبندی مولویوں کا محمد بن عبد الوھاب نجدی اور وھابیت کی تائید کرنا۔

رشید احمد گنگوہی لکھتا ہے: "شیخ ابن عبد الوھاب نجدی کے مقتدیوں کو وہابی کہتے ہیں ان کے عقائد عمدہ تھے۔ حنبلی مذہب رکھتے تھے۔ [70]

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتا ہے: "بھائی یہاں وہابی رہتے ہیں، یہاں فاتحہ و نیاز کے لیے کچھ مت لایا کرو"۔ [71]

سوانح مولانا یوسف کاندھلوی ص ۱۹۵ پر ہے: "ہم خود اپنے بارے میں صفائی سے عرض کرتے کہ ہم بڑے سخت وہابی ہیں"

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتا ہے: "اگر میرے پاس دس ہزار روپیہ ہو تو سب کی تنخواہ کر دوں پھر (لوگ) خود ہی وہابی بن جائیں"۔ [72]

---

[70]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ص ۱۹، ج ا

[71]۔ اشرف السوانح، ج ا، ص ۵

[72]۔ الافاضات یومیہ، ج ۵، ص ۶۷

"وہابی کے معنی ہیں بے ادب با ایمان"۔ [73]

تبلیغی جماعت کا مقصد بھی دیوبندیت ووہابیت کو پھیلانا ہے۔ تبلیغی جماعت کے بانی محمد الیاس میواتی نے ایک دفعہ کہا: "حضرت (مولانا اشرف علی) تھانویؒ نے بہت بڑا کام کیا ہے پس میرا دل یہ چاہتا ہے کہ تعلیم تو ان کی ہو اور طریقہ تبلیغ میرا ہو کہ اس طرح ان کی تعلیم عام ہو جائے گی۔ [74]

مولوی محمد یوسف نے ایک تقریر میں کہا تھا "حضرت شاہ اسماعیل اور حضرت سید احمد شہید اور ان کے ساتھی دینداری کے لحاظ سے بہترین مجموعہ تھے۔ وہ جب سرحدی علاقے میں پہنچے اور وہاں کے لوگوں نے ان کو اپنا بڑا بنالیا تو شیطان نے وہاں کے کچھ مسلمانوں کے دلوں میں یہ بات ڈالی کے یہ دوسرے علاقے کے لوگ ان کی بات یہاں کیوں چلے انہوں نے ان کے خلاف بغاوت کرائی ان کے کتنے ہی ساتھی شہید کردیئے گئے۔"۔ [75]

مذکورہ بالا عبارات سے پتہ چلا کہ محمد بن عبدالوھاب نجدی، اسمٰعیل دہلوی اور سید

---

[73]۔ الافاضات یومیہ، ج۵، ص۶۷

[74]۔ ملفوظات، مولانا الیاس

[75]۔ مسلمانوں کو امت بننے کی دعوت، ص۳

احمد دیوبندیوں وہابیوں کے پیشوا ہیں اور یہ سب لوگ عقائد میں متحد ہیں۔ اور کفریات کے قائل ومصدّق ہیں۔ ان کے متعلق صاحب در مختار نے فرمایا: "اور خوارج ایک جماعت ہے شوکت والی جنہوں نے امام پر چڑھائی کی تھی تاویل سے کہ امام کو باطل یعنی کفر یا الٰہی معصیت کا مرکتب سمجھتے تھے جو قتال کو واجب کرتی ہے۔۔ الخ"۔

علامہ شامیؒ اس کے حاشیہ میں فرماتے ہیں: "جیسا کہ ہمارے زمانہ میں ابن عبدالوھاب کے تابعین سے سرزد ہوا کہ نجد سے نکل کر حرمین شریفین پر متغلب ہوئے اپنے کو حنبلی مذہب بتلاتے تھے لیکن ان کا عقیدہ یہ تھا کہ بس وہی مسلمان ہیں اور جو ان کے عقیدہ کے خلاف ہو وہ مشرک ہے۔

اسی بناء پر انہوں نے اہل سنت اور علمائے اہل سنت کا قتل مباح سمجھ رکھا تھا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی شوکت توڑ دی۔۔ الخ

یہ وہ عقائد باطلہ ہیں دیوبندیوں وہابیوں کے جن میں اللہ تعالیٰ اس کے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اولیاء کی صریحاً گستاخیاں کی گئی گالیاں دی گئی، مسلمانوں کو بدعتی، گمراہ اور کافر کہا گیا"۔

نام نہاد مفتی بتائے کیا یہ اختلافات ذاتی وفروعی ہیں؟ یا اصولی ہیں؟

اذا کان الغراب امام قوم

سیھدیھم طریق الھالکین

بلغۃ الحیران میں ایک گستاخانہ خواب کا تذکرہ: "حضور ﷺ پل صراط پر میرے گلے سے لگ کر جارہے تھے میں نے دیکھا کہ آپ گر رہے ہیں، میں نے آپ کو پکڑا اور گرنے سے بچالیا"۔ [76]

وہ ہستی جسے اللہ نے رحمۃ للعلمین بنا کر بھیجا، اور جس محبوب کی رحمت تمام کائنات کو تھامے ہوئے ہے اس ہستی کے بارے میں کتنی گستاخی کی کہ "وہ گر رہے تھے اور بلغۃ الحیران کا دیوبندی گستاخ مولوی آپ علیہ السلام کو گرنے سے بچارہا ہے"۔ (استغفر اللہ) حالانکہ قرآن کی آیت واضح اعلان کررہی ہے کہ آپ علیہ السلام لوگوں کو جہنم سے بچانے والے ہیں۔

وان کنتم علی شفا حفرۃ من النار فانقذکم منھا۔۔۔الخ [77]

اور مقام شفاعتِ تو آپ کا منصب ہے۔ جو گناہگاروں کو جہنم سے بچانے کے لیے اور شانِ مصطفی ﷺ ظاہر کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے عطا کیا: عسیٰ ان یبعثک ربک مقاما محمودا۔ [78]

---

[76]۔ میرے، بلغۃ الحیران، مصنفہ، مولوی حسین علی دیوبندی، ص۸

[77]۔ بقرۃ:

[78]۔ بنی اسرائیل:

اور قیامت کے دن پل صراط پر سے گرنے والوں کے لیے آپ علیہ السلام فرمائیں گے۔ سلم سلم۔ اے اللہ! اسے گرنے سے بچالے تو آپ علیہ السلام کی دعا کے سبب وہ گرنے سے بچیں گے۔ تو بتائیے کون کس کو گرنے سے بچانے والا ہے؟

بلغۃ الحیران ص ۴۳، پر لکھا ہے: طاغوت کا معنی کلما عبد من دون اللہ فھو الطاغوت"

اس معنی بموجب طاغوت جن، اولیاء اور ملائکہ اور رسول کو بولنا جائز ہوگا۔ یا مراد خاص شیطان ہے"۔ (العیاذ باللہ)

انبیاء کرام، اولیاء کرام اور ملائکہ کرام کو طاغوت کہنا دیوبندی وہابی کے نزدیک جائز ہے۔ حالانکہ طاغوت کا معنی شیطان کیا گیا ہے۔ اور شیطان تو دشمن خدا ہے جب کہ انبیاء، اولیاء اور ملائکہ محبوبان خدا ہیں۔ تو کیا محبوبان بارگاہِ الٰہی کو دشمنِ خدا کا لقب "طاغوت" دینا گستاخی نہیں؟ نام نہاد مفتی اور اس کے مؤیّدین بتائیں کہ کیا یہ ذاتی و فروعی اختلاف ہے؟ اگر کوئی تمہارے باپ یا استاذ کو شیطان یا طاغوت کہے تو تم اسے گستاخی نہیں سمجھو گے؟ کیا تمہیں باپ و استاذ کی عزت و غیرت اجازت دے گی کہ ایسے شخص سے رابطہ رکھو یا اس کی تعریف کرو یا اس کی عزت کرو یا یہ کہہ کر ٹال دو کہ یہ فروعی اختلاف ہے؟ نہیں ہر گز نہیں تم ایسا نہیں کرو گے تو پھر اس ذاتِ بابرکت جو معلم کائنات ہیں جو ہمارے روحانی والد محترم

ہیں جو مومنوں کی جان سے بھی زیادہ قریب ہیں، جن کا حق سب سے مقدم ہے، جن کی محبت اصل ایمان ہے، تو کیا محبوب رب العلمین ﷺ کے احسانات کا یہ صلہ ہے کہ اس ہستی کو "طاغوت" کہنے سے شرم وعار محسوس نہ ہو۔ (معاذاللہ)

اور اسے ذاتی اختلاف کہہ کر ٹال دیا جائے، ہر گز نہیں یہ ذاتی و فروعی اختلاف نہیں ہے بلکہ اصولی اختلاف ہے۔ جو شخص نبی کریم علیہ السلام، انبیاء کرام، ملائکہ کرام یا اولیائے کرام کو طاغوت کہے وہ خود بڑا شیطان و گمراہ و کافر ہے۔ (نجانا اللہ من ھذہ الکفریات)

امام احمد رضاؒ لکھتے ہیں:

اور تم پر میرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا

بلغۃ الحیران ص ۲۴۴، پر لکھا ہے: اور رسولوں کا کمال سلامت رہنا عذاب الٰہی سے فقط"۔ (العیاذ باللہ) دیوبندی وہابی مولویوں کے نزدیک رسولوں کا یہی کمال ہے بس اور وہ بھی عذاب الٰہی سے سلامت رہنا۔ عجیب احمقانہ نظریہ و سوچ ہے ان کی۔ انبیاء و رسل تو اللہ کے نمائندے ہیں، اللہ نے انہیں نبوت سے سرفراز فرمایا ہے۔ تو کیا انہیں عذاب دے

گا؟(معاذاللہ)

یہ شانِ الٰہی و شان انبیاء کے خلاف ہے۔اللہ جنہیں علم نافع و ولایت عطافرماتا ہے انہیں عذاب نہیں دیتا توانبیاء جنہیں اللہ نے تمام مخلوقات سے بہتر وافضل بنایااور اپنا مقرب بنایاانہیں عذاب دینے کا عقیدہ و نظریہ یقیناً گستاخانہ ہے حالانکہ انبیاء کرام کی شفاعت سے تو دوسرے لوگوں کو عذاب سے سلامتی ملے گی، پھر ایسی ہستیوں کے متعلق یہ بات کہنا کہ ان کا کمال صرف عذاب الٰہی سے سلامت رہنا، یہ گستاخی ہے۔جب کہ اللہ تعالیٰ نے انبیاءورسل کو بے شمار کمالات عنایت فرمائے ہیں۔ جن میں ایک یہ بھی ہے کہ: **الانبیاء کلھم معصومون عن الکبائر والصغائر۔**

☆قرآن مجید کے بارے میں دیوبندی وہابی کا نظریہ یہ ہے کہ فصاحت وبلاغت کوئی کمال نہیں(معاذاللہ)چنانچہ بلغۃالحیران میں ہے:"اس جگہ مفسرین کرام یہ معنی کرتے ہیں کہ قرآن بلیغ اور فصیح کلام ہے اس کی مثل کوئی ایسی بلیغ اور فصیح کلام لاؤ۔ لیکن یہ خیال کرناچاہیے کہ کفار کو عاجز کرنا کوئی فصاحت وبلاغت سے نہ تھاکیونکہ قرآن خاص واسطے کفار فصحاءوبلغاءکے نہیں آیااور یہ کمال بھی نہیں ہے۔ [79]

حالانکہ قرآن کریم نے بڑے بڑے فصحاء عرب کو چیلنج دیاکہ اگر تمہارے خیال میں یہ

---

[79]۔ بلغۃالحیران، مصفنہ، مولوی حسین علی دیوبندی، ص ۱۲

خدا کا کلام نہیں اور کسی بندے کا کلام نہیں تو "فاتوابسورۃ من مثلہ۔۔۔۔الخ" تو قرآن کی طرح کوئی چھوٹی سی سورت ہی بنالاؤ"

اگر تم قرآن کی فصاحت وبلاغت کا مقابلہ نہ کرسکے تو تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ یہ کلام بندے کا نہیں ہے بلکہ خدا تعالیٰ کا ہے۔ عجیب معاملہ ہے بے عقل لوگوں کا کہ اللہ تعالیٰ تو قرآن کی فصاحت کا اعلان فرمارہا ہے اور یہ بے عقل لوگ اس کی فصاحت وبلاغت کے منکر ہیں۔(العیاذ باللہ) حضرت ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں: والاعجاز حصل بنظمه ومعناه۔[80]

☆میلاد مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء کے متعلق دیوبندیوں کا نظریہ ملاحظہ ہو:

"بدعات (قیام میلاد) میں اثر ہے کہ اس سے ظلمت پیدا ہوتی ہے۔ عقل بالکل ظلماتی ہو جاتی ہے۔ اس لیے اہل حق پر اعتراضات بے بنیاد کیا کرتے ہیں۔ میرے ایک دوست مولوی صاحب سے کسی بدعتی نے کہا کہ تم جو مولد میں جناب رسول خدا ﷺ کے ذکر مبارک کو کھڑے ہو کر کرنے سے منع کرتے ہو تو ذکرِ رسول کی تعظیم سے منع کرتے ہو۔[81]

"ایک شخص کا کانپور سے خط آیا تھا اس میں دریافت کیا تھا کہ یوم عید میلاد النبی ﷺ کرنا کیسا ہے؟ میں نے جواب میں لکھ دیا کہ خیر القرون میں اس کی کوئی نظیر نہیں پائی جاتی ہے؟ یہ اس لیے لکھا ہے کہ اگر بدعت لکھ دیتا تو لوگ بدعت سے گھبراتے ہیں۔(ہے

---

[80]۔شرح فقہ اکبر، مصفنہ، ملا علی قاری، ص۱۸۶، مجتبائی

[81]۔افاضات یومیہ ج۶،، ص۲۸۲

بدعت ہی) [82]

"الحاصل قیامِ دست بستہ بخشوع غیر (خدا) کے واسطے شرک ہوا"۔ [83]

"قیام بوجہ خصوصیت کے بدعت ہے۔۔۔۔۔۔قیام کو سنت موکدہ جاننا بھی بدعت ضالہ ہے" [84]

"وقتِ ذکرِ میلاد کھڑا ہونا قرونِ ثلاثہ میں کہیں ثابت نہیں ہوتا۔۔۔بہر حال اس قیام کو واجب رکھنا حرام ہے اور کہنے والا فاسق مرتکب کبیرہ ہے۔۔۔۔ایسی صورت میں قیام بایں زعم گناہ کبیرہ ہوگا۔الحاصل صورتِ اولیٰ میں بدعت و منکراور دوسری صورت میں حرام وفسق تیسری صورت میں کفروشرک ہوگا" [85]

مسئلہ: انعقاد مجلسِ میلاد بدوں قیام بروایات صحیحہ درست ہے یا نہیں؟

الجواب: انعقاد مجلس مولود ہر حال ناجائز ہے۔ الخ [86]

"بعضے تو یوں سمجھتے ہیں کہ پیغمبر ﷺ اس محفل میں تشریف لاتے ہیں اور اسی

---

[82]۔ افاضات یومیہ ج۴،، ص۵۳۹

[83]۔ براھین قاطعہ، مصنفہ، خلیل احمد دیوبندی ومصدقہ، رشید احمد گنگوہی، مطبوعہ دیوبند، ص ۱۹۴

[84]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ص ۱۰۳

[85]۔ براھین قاطعہ، مصنفہ، خلیل احمد دیوبندی ومصدقہ، رشید احمد گنگوہی، مطبوعہ دیوبند، ص۴۹، ۱۴۸

[86]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۲، ص ۱۵

وجہ سے بیچ میں پیدائش کے وقت کھڑے ہو جاتے ہیں۔ اس بات پر شرع میں کوئی دلیل نہیں اور جو بات شرع میں ثابت نہ ہو اس کا یقین کرنا گناہ ہے"۔ [87]

پتہ چلا کہ دیوبندیوں وہابیوں کے نزدیک محفل میلاد مصطفی ﷺ منعقد کرنا اس میں قیام کرنا درود سلام پڑھنے کے لیے یہ بدعت ہے اور گناہ ہے۔ (معاذاللہ)

حالانکہ اسلام میں آپ علیہ السلام کی عظمت وناموس کو بلند کرنے کے لیے کوئی مباح عمل حسن نیت کے ساتھ کرنا باعث اجر وترقی درجات ہے۔ تفصیلی دلائل سے صرف نظر کرتے ہوئے ہم صرف دیوبندیوں کے پیر ومرشد کے اقوال بیان کرنے پر اکتفاء کریں گے۔ (اگرچہ دیوبندی اپنے پیر ومرشد کے اعتقادات کے مخالف ہیں)

"قیام میں لطف ولذت پاتا ہوں"۔ [88]

"بعض اعمال کھڑے ہو کر پڑھے جاتے ہیں اگر بیٹھ کر پڑھیں وہ اثر خاص نہ ہو گا اس اعتبار سے اس قیام کو ضروری سمجھا جاتا ہے (الی قولہ) اسی طرح کوئی شخص عمل مولد کو بہیئت کذائیہ (مروجہ) موجب بعض برکات یا آثار کا اپنے تجربہ سے یا کسی صاحب بصیرت کے وثوق پر سمجھے اور اس معنٰی پر قیام کو ضروری سمجھے کہ یہ اثر خاص بدون قیام نہ ہو گا۔ اس کو

---

[87]۔ بہشتی زیور، مصفنہ، تھانوی، ج۶، ص ۴۷

[88]۔ فیصلہ ہفت مسئلہ، ص ۵، ارواح ثلاثہ، ص ۱۹۷

بدعت کہنے کی کوئی وجہ نہیں۔[89]

"وقت قیام کے اعتقاد تولد کا نہ کرنا چاہیے اگر احتمال تشریف آوری کا کیا جاوے تو کوئی مضائقہ نہیں کیونکہ عالم خلق مقید بزمان ومکان ہے لیکن عالم امر دونوں سے پاک ہے پس قدم رنجہ فرمانا ذاتِ بابرکات کا بعید نہیں۔[90]

☆ جواہر القرآن ص ٦ پر لکھا ہے "نبی کو جو حاضر و ناظر کہے بلاشک شرع اس کو کافر کہے"۔ مزید لکھا ہے "جو انہیں کافر و مشرک نہ کہے وہ بھی ویسا ہی کافر ہے"[91]

رسول کریم ﷺ کو حاضر و ناظر ماننے کا عقیدہ رکھنے کو مشرکانہ عقیدہ قرار دیتے ہوئے دیوبندی وہابی مولوی رقمطراز ہے: "رسولِ کریم ﷺ کو حاضر و ناظر ہونے کا عقیدہ بالکل بے اصل بلکہ نصوص صریحہ شرعیہ کے خلاف اور مشرکانہ عقیدہ ہے۔۔۔۔۔۔اس گمراہانہ عقیدہ کو اسلامی تعلیمات سے اسی قدر بُعد ہے جس قدر بت پرستی اور عقیدہ تثلیث کو اسلام اور عقیدۂ توحید سے"[92]

جب کہ دوسری طرف ابلیس لعین کے لیے کتنی وسعت کے قائل ہیں۔ چنانچہ

---

[89]۔ فیصلہ ہفت مسئلہ، ص ۳

[90]۔ ملفوظ، حاجی صاحب مندرجہ امداد المشتاق، مصنفہ، اشرف علی، ص ۵٦

[91]۔ جواہر القرآن، ص ۷۷

[92]۔ رسالہ حاضر ناظر، ص ۲ از مولوی منظور احمد نعمانی

حفظ الایمان ص ۹ پر مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی وہابی تحریر کرتا ہے: "ابویزید سے پوچھا گیا طے زمین کی نسبت آپ نے فرمایا یہ کوئی کمال کی چیز نہیں دیکھو ابلیس مشرق سے مغرب تک ایک لحظہ میں قطع کر جاتا ہے"۔ [93]

امداد السلوک اور الشہاب الثاقب میں لکھا ہے: "ترجمہ (فارسی) یعنی مرید اس بات کو یقینی جانے کہ شیخ (دیوبندی پیر) کی روح ایک جگہ مقید نہیں ہے پس مرید جہاں بھی ہو قریب ہو خواہ دور رہے اگرچہ پیر کے جسم سے دور رہے لیکن پیر کی روحانیت سے دور نہیں تو جب اس بات کو محکم جانے اور ہر وقت شیخ کو یاد رکھے اور رابطہ قلب پیدا ہو جائے اور ہر دم فائدہ حاصل کرتا رہے اور جب مرید کسی مشکل کشائی میں پیر کا محتاج ہو تو شیخ کو دل میں حاضر جان کر زبانِ حال سے سوال کرے تو خدا کے حکم سے یقیناً پیر کی روح اسے القاء کرے گی" [94]

قرآن کریم نے آپ ﷺ کی شان میں فرمایا

انا ارسلنک شاھدا ومبشرا ونذیرا۔

شاہد کا معنی گواہ ہے۔ گواہی کی قوت و صداقت اس پر منحصر ہے کہ گواہ دیکھنے والا

---

[93]۔ حفظ الایمان، ص ۹، مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی

[94]۔ ملفوظ، حاجی صاحب مندرجہ امداد المشتاق، مصنفہ، اشرف علی، ص ۵۶

اور موجود ہو۔ یعنی حاضر وناظر اور نبی کریم علیہ السلام کو دنیا و آخرت کا گواہ بنایا گیا اور کمال گواہی آپ علیہ السلام پر ختم ہوتی ہے۔ تو یقیناً آپ علیہ السلام حاضر و ناظر ہیں۔ اور شیخ و ولی کو کرامت جو ملتی ہے وہ آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزے کے تابع و فیض سے ملتی ہے۔ اگر شیخ (کامل و صحیح العقیدہ) کو طئے زمین یا قُرب و بعید سے مدد کرنے کی کرامت مل سکتی ہے تو اگر نبی علیہ السلام کو یہ کمال حاصل ہو (جو یقیناً حاصل ہے) تو دیوبندی وہابی کو کیوں تکلیف ہوتی ہے! اپنے ایمان کی سلامتی مطلوب ہے تو کمالاتِ مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دل وجان سے مانتے ہوئے بے ادبی و گستاخی سے توبہ کریں اور آئندہ اس شنیع فعل سے باز رہیں۔

☆ یارسول اللہ کہنا دیوبندیوں وہابیوں کے نزدیک ناجائز و کفر ہے۔ (معاذ اللہ)

چنانچہ فتاویٰ رشیدیہ میں ہے:

"۔۔۔۔ یارسول اللہ کہنا بھی ناجائز ہوگا اور یہ عقیدہ کرکے کہے کہ وہ دور سے سنتے ہیں بسبب علم غیب کے تو وہ خود کفر ہے"۔[95]

دیوبندیوں وہابیوں کو ہر اس بات و نظریہ میں شرک و کفر و بدعت نظر آتے ہیں جس میں محبوبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان و تعظیم کا ذکر ہو۔ یارسول اللہ کہہ کر پکارنا ان لوگوں کے نزدک کفر و ناجائز ہے حالانکہ قرونِ اولیٰ میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا شعار یا محمد،

---

[95] ۔ فتاویٰ رشیدیہ، ص ٦٦

یارسول اللہ ہوا کرتا تھا اور یہ مسلمانوں کا آج بھی شعار ہے۔ اور بمطابق حدیث مبارکہ:

اصحابی کالنجوم فبأیھم اقتدیتم اھتدیتم

کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عمل و عقیدہ ہمارے لیے باعث ہدایت ہے اور دیوبندی وہابی اسے ناجائز و کفر کہتے ہیں۔ (معاذاللہ) اور دور سے سننے کو کفر سے تعبیر کیا ہے (استغفر واللہ) حالانکہ دور سے سننا خود قرآن کریم سے ثابت ہے۔

حَتّٰٓى اِذَآ اَتَوْا عَلٰي وَادِ النَّمْلِ قَالَتْ نَمْلَةٌ يّٰٓاَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ، وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ.فَتَبَسَّمَ ضَاحِكًا مِّنْ قَوْلِهَا[96]

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ جمعہ کے خطبے کے دوران حضرت ساریہ کو آواز دی اور حضرت ساریہ نے وہ آواز سنی تھی۔

آپ نے فرمایا: یاساریۃ الجبل

یعنی اے ساریۃ پہاڑ کے پیچھے متوجہ ہو دشمنان اسلام کا لشکر حملہ کرنے آرہا ہے۔

تو یہ دور سے پکارنا اور سننا ناجائز و کفر ہوا کیا؟ (معاذاللہ)

---

96۔ النمل: ۱۸۔۱۹

یہ فتویٰ تو خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق اعظم اور حضرت ساریہ اور اس کی تصدیق کرنے والے تمام صحابہ کرام پر ہوا۔ (نعوذ باللہ) حالانکہ حدیث مبارکہ میں ہے:

علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین المهدیین

تو پیروی خلفاء راشدین ہدایت ہو گی یا گمراہی و کفر؟ نام نہاد مفتی بتائے یہ اختلاف کیسا ہے؟ ذاتی ہے یا اصولی (فافہم ایہا المفتی)

اور علم غیب کا حاصل ہونا یہ تو عطائے الٰہی ہے جو قرآن کریم کی نص سے ثابت ہے۔

عالم الغیب فلا یظهر علی غیبه احداً الا من ارتضیٰ من رسول الخ۔[97]

جب قرآن کریم نے ایک اجمالی عقیدہ بتادیا کہ اللہ قادر و قیوم نے اپنے انبیاء خصوصاً سید الانبیاء ﷺ کو علم غیب سے نوازا ہے تو پھر اپنی ناقص عقل و علم سے کلی و جزئی کی بحث میں پڑنا یا علم کی تحدید کرنا قطعا درست نہیں۔ اتنا کافی ہے ایمان کے لیے کہ اللہ نے اپنے انبیاء کرام کو خصوصاً سید الانبیاء ﷺ کو علم غیب عطا فرمایا ہے۔ اور بلاوجہ خالق و مخلوق میں مقابلہ و موازنہ کر کے تقدیس الٰہی جل جلالہ و شان حبیب کبریا میں بے

---

97۔ سورۃ الجن، ۲۶۔۲۷

ادبی وگستاخی کے مرتکب نہیں ہونا چاہیے۔

ادب گاہے ہست زیر آسمان از عرش نازک تر

نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا است

☆ ربیع الاول، عشرہ محرم، وگیارہویں شریف کے موقع پر ایصال ثواب وفاتحہ کو حرام کہتے ہوئے دیوبندی وہابی مولوی لکھتا ہے:

سوال: یہ تعینات جیسے ربیع الاول میں کونڈا، اور عشرہ محرم میں کھچڑا اور صحنک حضرت فاطمہ کی اور گیارہویں۔۔۔۔ حرام ہیں۔ یا نہیں؟

الجواب: ایسے عقائد موجب کفر کے ہیں۔[98]

مزید لکھتا ہے:

سوال: ہندو جو پیاؤ پانی کی لگاتے ہیں، سودی روپیہ صرف کر کے مسلمانوں کو اس کا پانی درست ہے یا نہیں؟

الجواب: اس پیاؤ سے پینا مضائقہ نہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ رشید احمد گنگوہی۔[99]

جب کہ امام حسین کے ایصال ثواب کے لئے سبیل لگانا اور پانی وغیرہ پلانا ان کے

---

[98]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۱، ص ۸۸

[99]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۳، ص ۱۱۴

نزدیک حرام ہے۔(معاذاللہ)

چنانچہ لکھتا ہے:

محرم میں سبیل لگانا شربت پلانا، چندہ سبیل اور شربت دینا یا دودھ پلانا سب نادرست اور تشبہ روافض کی وجہ سے حرام ہیں۔فقط۔[100]

حالانکہ پانی پلانا یا اس کا انتظام کر دینا صدقہ ہے۔حدیث مبارکہ میں ہے حضرت سعد کی والدہ محترمہ کی وفات ہوگئی تو آپ نے آقائے دوجہاں ﷺ کی خدمت میں آکر عرض کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: "الماء"

توحضرت سعد نے اپنی ماں کے ایصال ثواب کے لیے ایک کنواں کھدوایا اور فرمایا ھذا لام سعد۔یعنی اس کنویں کا پانی حضرت سعد کی والدہ کے ایصال ثواب کے لیے ہے۔یہ پانی پلانا ہوا یا نہیں ؟ کیا صحابی کا یہ عمل حرام ہوا؟ (معاذاللہ) کیا نبی کریم علیہ السلام نے حرام کام کا حکم فرمایا؟ (معاذاللہ، ثم معاذاللہ) دیوبندی وہابی مولویوں کے فتوے کی زد میں تو صحابہ کرام اور سید المرسلین ﷺ بھی آگئے ! تو یہ لوگ اپنے ایمان کی خیر منائیں۔نام نہاد مفتی اس بارے میں کیا کہتا ہے ؟

آیا یہ ذاتی اختلاف ہے ؟ کیا اس سے ہمارا کوئی واسطہ نہیں؟ کیا ناموسِ مصطفیٰ

---

100۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۲، ص ۱۱۳

ﷺ کا تحفظ ایمانی مسئلہ نہیں؟

☆ فتاویٰ رشیدیہ میں ہے: فاتحہ کا پڑھنا کھانے پر یا شیرینی پر بروز جمعرات کے درست ہے یا نہیں؟

الجواب: فاتحہ کھانے یا شیرینی پر پڑھنا بدعتِ ضلالت ہے ہر گز نہ کرنا چاہیے۔ فقط رشید احمد[101]

کوّے کھانے کے بارے میں دیوبندی وہابی مولویوں کی بات سنیے:

سوال: کوا کھانے والے کو کچھ ثواب ہوگا یا نہ ثواب ہوگا نہ عذاب؟

الجواب: ثواب ہوگا۔ فقط۔ رشید احمد[102]

جب کہ حضور سرور کائنات ﷺ فرماتے ہیں:

**عن ابن عمر قال من یاکل الغراب وقد سماہ رسول اللہ ﷺ فاسقاً واللہ ماھو من الطیبات۔**

ترجمہ: حضرت ابن عمر کی روایت ہے کہ کوّے کو کون کھا سکتا ہے حالانکہ اس کوے کا نام رسول مقبول ﷺ نے فاسق (بدکار) فرمایا ہے خدا کی قسم یہ کوّا پاک چیز نہیں

---

[101] ۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۲، ص ۱۵۰

[102] ۔ فتاویٰ رشیدیہ، ج ۲، ص ۱۳۰

ہے۔[103]

عن عائشة ان رسول الله ﷺ قال الحية فاسقة والعقرب فاسق والفارة فاسق والغراب فاسق فقيل للقاسم أيؤكل الغراب قال من يأكله بعد قول رسول ﷺ فاسقاً۔[104]

کوّا تو آپ علیہ السلام کو پسند نہ ہو آپ اسے فاسق کہیں اور دیوبندی وہابی اسے پسندیدہ قرار دیں اور اسے کھانے پر ثواب بھی پائیں۔ فیاللعجب!

چونکہ ہندوؤں کو پسند ہے کوّا جیسا کہ ان کی کتابوں میں ہے

اے کوّے میں تجھے سچ کہتا ہوں ، پاک سیوک مجھے پران کی طرح پیارا ہے۔۔۔۔۔ کاگ بھنڈی کے خوبصورت وچن سن کر گرڑک پر خوشی سے پھول گئے۔[105]

تب میں فوراً ہی کوا بن گیا اور مینشور کے چرنوں میں سر جھکا کر رکھو بنش تلک رام چندر جی کا سمرن کر کے کے خوشی اڑ چلا۔[106]

تو اب دیوبندی وہابی مولوی صاحبان خود فرمائیں کہ ان کی اور ان کے متبعین کی

---

[103] ۔ابن ماجہ:۲۴۱

[104] ۔ابن ماجہ شریف،۲۴۱

[105] ۔رامائن، مصنفہ تلی داس، ص۷۶۰

[106] ۔رامائن، ص۷۱۱

مناسبت کس سے ہے ! ہندو جو کوّے کو پسند کرتے ہیں ان کے ساتھ ہے یا نہیں ؟ فاعتبروا

فلھذا نام نہاد مفتی بتائے کہ وہ کس کو پسند کرتا ہے ! کوّے کھانے کو جو ہندوؤں کا پسندیدہ اور دیوبندیوں وہابیوں کا ماکول ہے یا حضور ﷺ کے فرمان کے بموجب کوّے کے فسق و عدم ماکول ہونے کا قائل !

☆ مولوی رشید احمد گنگوہی بھی لکھتا ہے : یہ (عرس وغیرہ) امر بھی بدعت وضلال و گناہ سے خالی نہیں۔[107]

مزید لکھتا ہے :

مولود شریف اور عرس جس میں کوئی بات خلاف شرع نہ ہو۔۔۔اس زمانہ میں درست نہیں۔[108]

حالانکہ عرس بھی ایصال ثواب کا ایک ذریعہ ہے۔ جس کے باعث صاحب عرس کے درجات کی بلندی اور دیگر مسلمانوں کو وعظ و نصیحت ملتی ہے اور روحانی نسبت میں ترقی و پختگی نصیب ہوتی ہے۔ جو کہ امرِ محمود ہے۔ اولیاء اللہ کا عرس منانا دیوبندی وہابی مولویوں کے نزدیک ناجائز ہے اور دوسری طرف خود اس میلے (عرس) کا انعقاد کر کے شرک بھی

---

[107]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ص ۱۰۵

[108]۔ فتاویٰ رشیدیہ، ص ۱۴۷

کرتے ہیں۔(نوائے وقت لاہور، ۱۹ اکتوبر ص ۱۹۶۱ء ص ۷ پر ہے:

"اوکاڑہ کے اس میلہ (عرس) میں مشہور احراری لیڈر ماسٹر تاج الدین انصاری، شیخ حسام الدین اور شورش کاشمیری شرکت فرمارہے ہیں"۔

اور یہ بات بھی ملحوظ خاطر رہے کہ عطاء اللہ بخاری کا عرس ہر سال لاہور ملتان اور لائل پور میں بیادگار امیر شریعت کے لیبل سے احراری دیوبندی کرتے ہیں۔ یہ عجیب کم عقلی و دورخی ہے۔ ایک طرف عرس کو ناجائز کہنا اور دوسری طرف اس میں شرکت کرنا! ان دیوبندی وہابی مولویوں کے فتویٰ کی زد میں تو خود نام نہاد مفتی بھی آگیا۔ کیا نام نہاد مفتی عرس میں شرکت نہیں کرتا؟ کیا نام نہاد مفتی عرس کو ناجائز مانتا ہے۔(فعلیہ الجواب)

تو کیا یہ اختلاف ذاتی ہے؟(فتدبر)

اولیاء و علماء کے ہاتھ اور پاؤں کو بوسہ دینے کو ناجائز اور موجب لعنت قرار دیتے ہوئے مولوی غلام خان وہابی لکھتا ہے:

"زندہ پیر کے ہاتھوں کو بوسہ دے یا اس کے سامنے دوزانوں ہو کر بیٹھے تو یہ سب افعال اس پیر کی عبادت ہوں گے اور اللہ کے نزدیک موجب لعنت ہوں گے"۔[109]

اور خود دیوبندی مولوی اپنے لئے دست بوسی و قدم بوسی کو تعظیم سمجھتے ہیں جیسا

---

[109]۔ جواھر القرآن، مصنفہ شیخ القرآن، فرقہ دیوبندیہ، ص ۶۱

کہ امداد المشتاق للتھانوی، ص ۱۴۱، پر لکھا ہے:

"تھوڑے دن وہ آیا اور میرا بہت اعزاز و اکرام کرنے لگا کبھی دست بوسی کرتا اور پاؤں بوسی"۔

اور مولوی حسین علی دیوبندی لکھتا ہے:

پیر استاذ کے ہاتھوں کو بوسہ دے تو شرک نہیں تعظیم ہے۔[110]

عجیب بات ہے ایک بات اولیاء صلحاء کے لیے ہو تو شرک و ناجائز ہو اور وہی کام دیوبندی وہابی مولوی کے لیے ہو تو جائز اور تعظیم ہو۔ (فیاللعجب)

حدیث جبرئیل میں ہے، فاسند رکبتیہ الی رکبتیہ یعنی جب حضرت جبرئیل امین علیہ السلام آقائے دوجہاں ﷺ کی خدمت میں آئے تو اپنے گھٹنے آپ علیہ السلام کے گھٹنوں سے ملِا کر بیٹھے (یہ دوزانو ہی بیٹھنے کا انداز ہے) اور امام بخاری ادب المفرد میں فرماتے ہیں:

حدثنا عبدالله بن محمد قال حدثنا ابن عیینة عن ابن جدعان قال ثابت لانس امسست النبی ﷺ بیدک قال نعم تقبلھا۔[111]

---

[110] ۔ بلغۃ الحیران، ص ۷

[111] ۔ ادب المفرد، ص ۱۴۴

یعنی حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے حضرت سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کیا کہ آپ نے اپنے ہاتھ سے حضور نبی کریم علیہ السلام کو مس کیا تھا؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہاں، تو حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کا ہاتھ چوم لیا۔

حضرت ام ابان رضی اللہ عنہا کے دادا فرماتے ہیں:

**ان جدها الوازع بن عامر قال قدمنا قيل ذلك رسول الله ﷺ فاخذنا بيده ورجليه نقبلها۔**[112]

یعنی ہم رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے تو ہم نے آپ ﷺ کے دست انور اور پاؤں مبارک کو بوسہ دیا۔ معلوم ہوا کہ بزرگان دین، انبیاء کرام اور اولیاء کرام کے ہاتھ و پاؤں کو بوسہ دینا جائز ہے مگر دیوبندی وہابی مولوی غلام خان اور ان کے ہمنواؤں کے نزدیک ناجائز اور موجب لعنت ہے۔ (معاذ اللہ)

نام نہاد مفتی بتائے کہ بزرگان دین کے دست و قدم بوسی کیا ہے؟ بقول دیوبندی وہابی ناجائز و موجب لعنت یا بموجب حدیث اور بمطابق صحابہ جائز و موجب تعظیم؟ کیا یہ اختلاف ذاتی ہے؟ یا مسئلے کو شریعت کے مطابق بیان کرنے کا مسئلہ ہے۔ (فافہم ایہا المفتی

---

[112] ۔ادب المفرد، ص ۱۴۴

واعمل علی الشریعۃ المطھرۃ)

☆ نذرو نیاز کے متعلق دیوبندی وہابی نظریہ بیان کرتے ہوئے مولوی اشرف علی دیوبندی لکھتا ہے:

یعنی آدمی مزاروں پر چادریں اور غلاف بھیجتے ہیں اور اس کی منت مانتے ہیں، چادر چڑھانا منع ہے اور جس عقیدے سے لوگ ایسا کرتے ہیں وہ شرک ہے۔[113]

شرک فی العبادات یعنی خدا تعالٰی کی طرح کسی دوسرے کو عبادت کا مستحق سمجھنا مثلاً کسی قبر پر یا پیر کو سجدہ کرنا یا کسی کے لیے رکوع کرنا یا کسی پیر پیغمبر ولی یا امام کا روزہ رکھنا یا کسی کی نذر اور منت ماننی۔[114]

مخلوق کے لئے منت ماننا کسی صورت میں جائز نہیں۔[115]

نذر بغیر اللہ ماننی کفر و شرک ہے اور اس کا کھانا بالکل حرام ہے۔[116]

دیوبندیوں وہابیوں کی دیدہ دلیری دیکھئے ذرا ذرا سی بات پر کفر و شرک و بدعت کی مشین چلاتے ہیں یہ بھی نہیں دیکھتے کہ ان کے اپنے پیشوا (اگرچہ یہ لوگ ان کی باتوں کو

113۔ بہشتی زیور، ج ۶، ص ۶۳

114۔ تعلیم الاسلام، کفایت اللہ، ج ۴، ص ۱۶

115۔ مرسومۃ الہند، مصدقہ، خیر محمد، محمد علی جالندھری احراری، ص ۱۵

116۔ جواھر القرآن، مصنفہ، غلام خان دیوبندی، ص ۱۰۳

نہیں مانتے) کے خلاف ہوں۔ مزید تفصل سے صَرف نظر کرتے ہوئے انہی کے پیر و پیشوا کے نظریہ کو پیش کرتے ہیں۔: "نیاز کے دو معنی ہیں ایک عجز و بندگی اور وہ سوائے خدا کے دوسرے کے واسطے نہیں ہے بلکہ ناجائزاور شرک ہے اور وسرے خدا کی نذر اور ثواب خدا کے بندوں کو پہنچانا، یہ جائز ہے۔ لوگ انکار کرتے ہیں، اس میں کیا خرابی ہے۔ اگر کسی عمل میں عوارض غیر مشروع لاحق ہوں تو ان عوارض کو دور کرنا چاہیے نہ یہ کہ اصل عمل سے انکار کر دیا جائے، ایسے امور سے منع کرنا خیر کثیر سے باز رکھنا ہے"۔[117]

مزید لکھتے ہیں: "حنبلی کے نزدیک جمعرات کے دن کتاب احیاء العلوم تبرکاً ہوتی تھی جب ختم ہوئی تبرکاً دودھ لایا گیا اور دعا کے بعد کچھ حالات مصنف کے بیان کیے گئے طریق نذر و نیاز قدیم زمانہ سے جاری ہے اس زمانے میں لوگ انکار کرتے ہیں"۔[118]

دیوبندیوں وہابیوں کے نزدیک نذر و نیاز شرک و حرام ہے جب کہ ان کے ہی پیر و مرشد حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ نذر و نیاز کے قائل ہیں اور منکرین کو برا سمجھتے ہیں۔ تو دیوبندی وہابی اپنے متعلق خود فیصلہ کرلیں! نام نہاد مفتی کیا کہتا ہے اس بارے میں! ایک مباح بلکہ مستحب کام کو شرک و حرام کہنا درست سمجھتا ہے؟ کیا اسے دیوبندی وہابی

117۔ شمائم امدادیہ، ص ۱۲۶

118۔ شمائم امدادیہ، ص ۱۳۵

مولویوں کا ہمنوا بننا پسند ہے؟ (فعلیک الجواب ایھا المفتی)

دیوبندیوں وہابیوں کے نزدیک عبد النبی، عبد الرسول، علی بخش، غلام محمد وغیرہ نام رکھنا بھی کفر و شرک ہے چنانچہ مولوی تھانوی دیوبندی لکھتا ہے: "کفر و شرک کی باتوں کا بیان" کفر کو پسند کرنا۔۔۔۔۔۔ علی بخش، حسین بخش، عبد النبی وغیرہ نام رکھنا۔ (یہ سب کفر ہے)۔[119]

اسی طرح مولوی اسماعیل دہلوی نے بھی "تقویۃ الایمان" ص ٦٧ پر بھی ان ناموں کے رکھنے کو کفر و شرک لکھا ہے۔

جب کہ اس کے برعکس عطاء اللہ بخاری نے خود کو ہندوانہ نام سے ظاہر کیا چنانچہ "کتاب عطاء اللہ بخاری"، ص ٣٧ پر لکھا ہے: "مولوی عطاء اللہ بخاری نے دیناج پور جبل میں اپنا نام پنڈت کرپا رام برہمچاری ظاہر کیا اور اس نام سے اپنے احباب کو خط لکھے"۔

مولوی تھانوی کے نزدیک مولوی گنگوہی کے دادا و نانا بھی مشرک ہوئے۔ کیونکہ ان کے نام میں بھی غلام حسن، غلام علی، پیر بخش وغیرہ آتے ہیں۔

مولوی رشید گنگوہی کا نسب نامہ: مولوی رشید احمد بن مولانا ہدایت احمد بن قاضی پیر بخش بن قاضی غلام حسن بن قاضی غلام علی۔ اور والدہ کی طرف سے مولانا رشید احمد

---

119۔ بہشتی زیور، للتھانوی، ص ٣٤، ج ١١

بن مسمات کریم النساء بنت فرید بخش بن غلام قادر بن محمد صالح بن غلام محمد۔[120]

لیجئے اب دیوبندیوں وہابیوں کے پیر مرشد (اگرچہ یہ مولوی اپنے پیر و مرشد کے اعتقادات کے مخالف ہیں) کا حوالہ سن لیجئے۔ ان کے نزدیک عبدالنبی و عبدالرسول رکھنا شرک نہیں بلکہ جائز ہے۔ "چونکہ آنحضرت ﷺ واصل بحق ہیں عباداللہ کو عبادالرسول کہہ سکتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "قل یعبادی الذین اسرفوا علی انفسھم مرجع ضمیر متکلم آنحضرت ﷺ ہیں"، مولانا اشرف علی نے فرمایا کہ قرینہ بھی انہیں معنی کا ہے آگے فرماتا ہے "لاتقنطوا من رحمۃ اللّٰہ" اگر مرجع اس کا اللہ ہوتا تو فرماتا من رحمتی تاکہ مناسبت عبادی کی ہوتی"۔[121]

مولوی دیوبندی وہابی کے فتوے سے وہ خود بھی مشرک ہو جاتا ہے اور اس کا پیر بھی مشرک ہو جاتا ہے۔ قرآن کریم میں بھی بندوں کو رسول کی طرف نسبت دی گئی ہے۔

مولوی محمد یوسف لدھیانوی دیوبندی نے معمولات اہلسنت کو بدعت لکھا ہے چنانچہ اپنی کتاب میں لکھتا ہے "اور جو لوگ یہ بدعتیں کرتے ہیں وہ اہل سنت نہیں بلکہ "اہل بدعت" ہیں قبروں پر دھوم دھام سے میلے کرنا، پختہ قبریں بنانا، ان پر چادریں چڑھانا، ان پر

---

[120]۔ تذکرۃ الرشید، حصہ اول، ص ۱۳

[121]۔ شمائم امدادیہ، ص ۱۳۶

نذر و نیاز کرنا، بزرگوں کا عرس کرنا، ۱۲ ربیع الاول کو "عید میلاد" منانا، جلوس نکالنا، اذان و اقامت میں انگوٹھے چومنا، قد قامت الصلوٰۃ سے پہلے کھڑے ہونے کو برا سمجھنا، نمازوں کے بعد مصافحہ کرنا، اذان سے پہلے درود شریف پڑھنا، گیارہویں دینا، کھانے پر ختم پڑھنا، تیجہ، نواں، دسواں، بیسواں چالیسواں کرنا، برسی منانا، ایصال ثواب کی خاص خاص صورتیں تجویز کرنا، قبر پر اذان کہنا، مردہ بخشوانے کے لیے حیلہ اسقاط کرنا وغیرہ وغیرہ۔[122]

ایک دیوبندی وہابی مولوی لکھتا ہے کہ "بعض جاہل حضور کا نام آنے پر یا اذان تکبیر وغیرہ میں انگوٹھے چومتے ہیں یہ بالکل غلط ہے۔ ہمارے نبی نے اس کا حکم نہیں دیا۔ بلکہ ہمارے نبی کا فرمان تو یہ ہے جب میرا نام آئے تو درود پڑھا کرو یعنی ﷺ پڑھنا ضروری ہے، تو معلوم ہوا کہ درود پڑھنا ثواب، انگوٹھے چومنا بدعت ہے۔۔۔۔۔۔۔۔ الخ۔[123]

پتہ چلا کہ دیوبندی وہابی مولویوں کے نزدیک سرور کائنات ﷺ کا اسم گرامی سن کر انگوٹھے چوم کر آنکھوں سے لگانا ناجائز و بدعت ہے۔ (معاذاللہ)

حالانکہ یہ سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی سنت ہے اور اہل سنت وجماعت کے اہل حق علماء اس کے استحباب کے قائل ہیں اور خلفاء راشدین کی پیروی کی تو خود نبی کریم

---

[122]۔ اختلاف امت اور صراط مستقیم، حصہ اول، ص ۲۰۲

[123]۔ عقیدہ اہل سنت والجماعت، مولفہ، مفتی ابو محمد ندیم فاروقی، ص ۵۴

ﷺ حکم فرمایا اس قول سے "علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین المھدیین"۔

حدیث مبارکہ میں ہے: حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اذان کے وقت آپ علیہ السلام کانام مبارک سن کر انگوٹھوں کو چوم کر اپنی آنکھوں پر پھیرا اور کہا "قرۃ عینی بک یارسول اللہ" جب اذان ختم ہوئی تو حضور ﷺ نے فرمایا اے ابو بکر جو تمھاری طرح میرا نام سن کر یہ عمل کرے اور جو تم نے کہا وہ کہے اللہ تعالیٰ اس کے تمام نئے پرانے ظاہر و باطن گناہ معاف فرمائے گا۔[124]

اور فقہ کی مستند کتب مثلاً شرح وقایہ، ردالمحتار شرح در مختار ج ۱، باب الاذان، ص ۲۶۷، طحطاوی علی مراقی الفلاح میں انگوٹھے چومنے کو مستحب لکھا ہے۔

☆ درود وسلام کی بے ادبی کرتے ہوئے۔ دیوبندی وہابی مولوی لکھتا ہے "آج بعض جاہلوں نے مسلمانوں میں اختلاف پیدا کرنے کے لیے نقلی درود بنالیے ہیں اور الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ کو درود افضل بتاتے ہیں۔۔۔۔۔ لیکن یہاں کہنا تو جہالت وحماقت ہے۔۔۔۔۔الخ۔[125]

---

[124] ۔ تفسیر روح البیان، ج ۴، ص ۶۴۸

[125] ۔ عقیدہ اہل سنت والجماعت، مولفہ، مفتی ابو محمد ندیم فاروقی، ص ۵۵

دیوبندی وہابی کے نزدیک درود ابراہیمی کے علاوہ سب درود نقلی ہیں۔(معاذاللہ)

حالانکہ علماء امت نے درود کے بے شمار صیغے بیان کیے ہیں۔اور منکرین نے "الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ" کو نقلی درود بتایااور غیر افضل بھی۔ جب کہ درود شریف کسی بھی صیغے سے پڑھا جائے باعث اجر و ثواب ہے مگر مذکورہ درود اس لیے افضل ہے کہ اس میں درود و سلام دونوں ہیں جو قرآن کے حکم کے مطابق ہیں جیسا کہ قرآن کریم نے فرمایا: ان اللّٰہ و ملائکته یصلون علی النبی یاایھاالذین آمنوا صلوا علیه وسلموا تسلیماً۔ اس آیت کریمہ میں درود و سلام دونوں کا حکم ہے تو جس درود میں یہ دونوں ہوں وہ افضل ہے۔ (فافہم ایھاالغافل) اور دوسری بات نماز میں درود ابراہیمی کا حکم ہے تو منکرین کے نزدیک ہر وقت صرف یہی پڑھنا چاہیے تو نماز کے اندر ہی سلام کا بھی حکم ہے۔ جو صیغہ خطاب سے ہے تو منکرین وہابی دیوبندی مولویوں کو وہ کیوں نظر نہیں آتا کہ اس کے پڑھنے کا بھی حکم دیں؟ یہ ان کے بد باطنی و گمراہی کی دلیل ہے۔

تیسری بات یہ کہ تشہد میں "سلام" جو صیغہ خطاب سے آیا ہے وہ پڑھنا واجب ہے اور درود (ابراہیمی) پڑھنا سنت ہے (عندالاحناف) تو واجب کو ترک کرتے ہیں اور سنت کا حکم دیتے ہیں جب کہ اس سنت کے حکم دینے میں بھی ان کی نیت یہ ہے کہ باقی درود نقلی ہیں۔(العیاذ باللہ) توان احمقوں پر یہ بات صادق آتی ہے۔ کلمۃالحق یرید بھاالباطل۔

یہ مختصر حوالہ جات اور ان کے مختصر جوابات "مشت از نمونہ خروارے" پیش کیے ہیں ورنہ دیوبندیوں وہابیوں کے گمراہ کن عقائد و نظریات بہت ہیں اور ان کے مدلل و مُسکِت جوابات تفصیلاً موجود ہیں۔ تو ہم پوچھتے ہیں نام نہاد مفتی سے کہ یہ ٹھنڈے دل سے، تعصب و بغض کو چھوڑ کر عقل سے کام لے کر سوچ کہ آیا یہ اختلافات کیسے ہیں؟ ذاتی و صرف فروعی ہیں یا اصولی اختلافات ہیں؟

☆ اب ہم وہ حوالہ جات پیش کرتے ہیں جن میں دیوبندی وہابی مولویوں نے ایک دوسرے کے خلاف کفر و گمراہی کے فتوے بے دھڑک دیئے ہیں۔ یہ بات تو کسی بھی صاحب علم و شعور سے پوشیدہ نہیں ہے کہ وہابی اپنے سوا سب مسلمانوں کو کافر و مشرک بدعتی کہتے ہیں ہر وقت ان کا مشن بھی یہی ہے کیونکہ خارجیوں کا شیوہ بھی مسلمانوں کو مشرک و بدعتی کہنے کا ہی تھا مگر یہ عجیب بات ہے کہ وہ ایک دوسرے کو بھی کافر و مشرک کہنے سے باز نہ آتے تھے۔ غیر مقلد وہابی مولوی ثناء اللہ کے متعلق دوسرا غیر مقلد وہابی مولوی عبدالاحد خان پوری تحریر کرتا ہے: "ثناء اللہ خارج ہے بہتر فرقہ سے اور امتِ محمد ﷺ کی نہیں اور بدتر ہے روافض و خوارج اور مرجیہ و قدریہ سے۔۔۔۔ الخ۔

مزید لکھتا ہے: "پس ثناء اللہ کی توبہ بھی قبول نہ کی جاوے اگر حکم شریعت کا جاری ہو یا سلطنت اسلامیہ ہو تو بجز قتل کے کوئی سزا نہ ہو کیونکہ عقائد اس کے بھی زنادقہ کے ہیں

اور توبہ بھی اس کی منافقانہ ہے"۔[126]

مزید لکھتا ہے: " مولوی ثناء اللہ کے بدعات کا اثر کل جماعت میں اثر کر گیا ہے"۔[127]

پھر پنجاب کے غیر مقلد وہابیوں کو مخاطب کر کے لکھتا ہے: "آپ ہمارے نزدیک بدعتی ہیں اور بدعتیوں کی جماعت کو متفرق کرنا نیک نیتی اور اطاعت اللہ اور رسول کی ہے۔"۔[128]

دیوبندی فرقہ خود کو حنفی مقلد کہلاتے ہیں: غیر مقلد وہابی مولوی اقتدار احمد اپنے مولوی ثناءاللہ وہابی کی تعریف میں لکھتا ہے:

شرک کی اک شاخ ہے تقلید

تونے یہی کہا ثناءاللہ [129]

مودودی وہابیوں کا دیوبندی وہابیوں پر کفر کے فتوی ملاحظہ ہوں۔ اگرچہ دونوں گروپ اعتقادات میں اہلسنت والجماعت کے مخالف ہیں:

---

[126]۔ القول الفاصل، مصنفہ، عبدالواحد غیر مقلد، مطبوعہ ساڈھورہ، ص ۲۴۳

[127]۔ القول الفاصل الفارق بین الکاذب فی دعوی اہل حدیث والصادق، ص ۲، حصہ ۲

[128]۔ القول الفاصل الفارق بین الکاذب فی دعوی اہل حدیث والصادق، ص ۳، حصہ ۲

[129]۔ فتاویٰ ثنائیہ، حصہ اول، ص ۳۲

"اہلحدیث، حنفی، دیوبندی، بریلوی، شیعہ ،سنی ، یہ امتیں جہالت کی پیداوار ہیں"۔[130]

"اسلام اور جاہلیت کی اصولی وتاریخی کش مکش کو اچھی طرح سمجھ لیا جاوے"[131]

یہاں مودودی نے جاہلیت بمقابلہ اسلام پیش کیا ہے جو کہ مودودی کی اصطلاح میں بمعنی کفر استعمال ہوتی ہے۔

مارچ ۱۹۶۳ء میں مودودی جماعت نے پاکستان میں تیار شدہ غلاف کعبہ معظمہ کو شہر شہر ریل کے ڈبہ میں رکھ کر پھرا کر زیارت کرانے کی اسکیم چلائی تو غیر مودودی دیوبندیوں وہابیوں نے مودودی دیوبندیوں کے خلاف بدعتی ہونے کا فتوی لگادیا"۔ غیر ملکی دھاگے سے بنے ہوئے کپڑے میں تقدیس کیسے پیدا ہوگئی جس کی بناپر عوام کو یوں ضعیف الاعتقاد بنایا جارہا ہے۔(الی قولہ)ایسی تعظیم و تکریم جس کی اسلام نے اجازت نہ دی ہو اور وہ فطرت انسانی کے منافی ہو ایک ایسی بدعت ہے جس سے مختلف راستے کھل جانے کا اندیشہ ہے۔[132]

---

[130]۔ خطبات مودودی، ص۷۶

[131]۔ تجدید، ص۱۸

[132]۔ مولوی احمد علی لاہوری کا رسالہ خدام الدین، ۲۹ مارچ ۱۹۶۳ء

صدر دیوبند مولوی حسین احمد دیوبندی وہابی اہلحدیث وہابیوں کے متعلق رقمطراز ہے: "وہابیہ خبیثہ یہ صورت نہیں نکالتے"۔[133]

فرقہ دیوبندیہ کی مایہ ناز کتاب "المہند" میں اہلحدیث وہابیوں کے متعلق یہ فتوی ملاحظہ ہو۔ "ہمارے نزدیک ان کا حکم وہی ہے جو صاحب درمختار نے فرمایا ہے (الی قولہ) ان کا حکم باغیوں کا ہے۔۔۔۔۔ الخ[134]

"یہ جماعت اسلامی (مودودی) اپنے اسلاف (مرزائی) سے بھی مسلمانوں کے دین کے لیے زیادہ ضرر رساں ہے"۔[135]

مولوی احمد علی لاہوری دیوبندی نے اپنے فتاویٰ میں مودودی کے بارے میں فیصلہ دیا ہے کہ " ایسے شخص کو مسلمانوں کی فہرست میں شامل رکھنا اسلام کی توہین ہے"۔[136]

کشفِ حقیقت نامی کتاب میں جماعت اسلامی و مودودی کے متعلق ایک سوال کے جواب میں دیوبندی وہابی مولوی کا فتوی قابل دید ہے: "سوال کیا فرماتے ہیں علمائے دین

---

133۔ شہاب ثاقب، ص ٦٩

134۔ المہند، ص ١٨

135۔ کشف حقیقت، مصنفہ، مولوی سعید احمد مفتی سہارن پور، ص ٨٨

136۔ حق پرست علماء مصنفہ، احمد علی لاہوری، ص ١١٥

ومفتیان شرع متین اس بارے میں کہ جو جماعت علامہ مودودی کی جماعت اسلامی ہے ان کی کتابیں پڑھنی چاہیئں یا نہیں؟ اور ان پر عمل کرنا چاہیے یا نہیں؟ اور جو بہت سے آدمی یہ کہتے ہیں کہ یہ جماعت دیوبندیوں کے خلاف ہے تو وہ باتیں کون سی ہیں جو ہمارے خلاف ہیں وہ ہمیں بھی بتلادیجیے تاکہ ہم لوگ بھی اس سے بچیں۔ بینواوتوجروا۔ (حافظ ظہور احمد، پیش امام مسجد دربار والی، قصبہ شاہ پور، ضلع مظفر نگر یوپی ۱۳ مارچ ۱۹۵۱ء)

الجواب: اس جماعت کی کتابیں عوام کو نہ پڑھنی چاہیئں اور نہ جماعت میں داخل ہونا چاہیے۔ مودودی صاحب کے مضامین اور کتابوں میں بہت سی باتیں ایسی ہیں جو اہل سنت وجماعت کے طریقہ کے خلاف ہیں، صحابہ کرام اور آئمہ مجتہدین کے متعلق ان کا اچھا خیال نہیں ہے۔ احادیث کے سلسلہ میں بھی ان کے خیالات ٹھیک نہیں ۔ بے عمل مسلمانوں کو بھی وہ مسلمان نہیں سمجھتے ہیں غرض بہت سی باتیں ہیں جو خلاف ہیں۔ اس لیے مسلمانوں کو اس جماعت سے علیحدہ رہنا چاہیے۔ (کتبہ السید مھدی حسن غفرلہ)

افسوس ہے کہ ضیق وقت سے مجبور ہوں ورنہ اہل اسلام کے سامنے پیش کرتا جو زہر کہ اس جماعت کی جانب سے شہد میں ملاکر مسلمانوں کے سامنے لایا گیا ہے اس لیے بالاختصار اس قدر عرض کرتا ہوں کہ میرے نزدیک یہ جماعت اپنے اسلاف یعنی مرزائیوں سے بھی مسلمانوں کے دین کے لیے زیادہ ضرر رساں ہے"۔ (محمد اعزاز علی امروہی غفرلہ،

(مفتی دیوبند) ۱۹ جمادی الثانیہ ۱۳۰۰ھ ۔ المؤید فخر الحسن غفرلہ ، مدرس دارالعلوم دیوبند۔[137]

"مودودی مبتدع اور ملحد زندیق ہے"۔[138]

"میری سمجھ میں ان تیس (۳۰) دجالوں میں ایک مودودی ہے۔[139]

دیوبندیوں نے جب مودودیوں پر الزام لگایا کہ تم نے صحابہ کی توہین کی ہے تو اس کا جواب مودودی نے ان الفاظ میں دیا "اگر حالات کا جائزہ لینے اور تاریخی واقعات بیان کرنے سے کسی دور کی توہین ہو جاتی ہے تو اس ارتکاب توہین سے کون بچا ہے"۔ این گناہیست کہ در شہر شما (دیوبند) نیز کنند۔[140]

مودودیوں کا مایہ ناز مولوی امین اصلاحی ، قاسمی و تھانوی دیوبندیوں کا رد کرتے ہوئے لکھتا ہے:

" مولانا اسماعیل شہید کی تقویۃ الایمان وغیرہ پر کیوں نہ نظرِ ثانی کرائی اور جب دیوبندیوں کے خلاف امکان کذب باری وغیرہ پر کفر کے فتوے نکلے تھے تو کیوں نہ اکابر

---

137۔ کشف حقیقت، مصنفہ، مولوی سعید احمد مفتی سہارن پور، مطبوعہ دیوبند ص ۸۸

138۔ کشف حقیقت، مصنفہ، مولوی سعید احمد مفتی سہارن پور، مطبوعہ دیوبند ص ۱۳

139۔ کشف حقیقت، مصنفہ، مولوی سعید احمد مفتی سہارن پور، مطبوعہ دیوبند ص ۹۷

140۔ جائزہ، ص ۴۰

دیوبند کی کتابیں ایک کمیٹی کے حوالہ کی گئیں۔ جس میں بریلی کی پچاس فیصد نمائندگی ہوتی"۔[141]

جن اکابر علمائے اسلام نے اکابرین دیوبند پر کفر کا فتویٰ لگایا تھا ان کی تائید کرتے ہوئے امین اصلاحی لکھتا ہے: "ان کو مطمئن کرنے کی صورت تو صرف یہ تھی کہ ترجیح الراجح کی تیاری میں مولانا احمد رضا خان صاحب مرحوم (بریلوی) کو بھی برابر کا حصہ ملتا"۔[142]

مولوی عامر دیوبندی لکھتا ہے: " میں صاف صاف کہتا ہوں کہ ان (علمائے دیوبند) کی بظاہر قابل اعتراض غلوآمیز اور وحشت آفرین تحریروں میں بھی نہ صرف یہ کہ الفاظ و اسلوب کے لحاظ سے بھی بہت سے ایسے ٹکڑے ہیں جنہیں فرق مراتب کے ساتھ قابل اصلاح اور قابل ترمیم اور لائق حذف کہا جاسکتا ہے۔ بلکہ معنوی اعتبار سے کتنے ہی ٹکڑے لائق نظر ہیں۔[143]

نیز مزید لکھتا ہے: "حضرت مولانا مدنی ارشاد فرمائیں کہ انہوں نے بڑے بڑے علمائے حق کی پیروی میں کہاں تک اہل حق کا فریضہ سرانجام دیا ہے اور اکابر دیوبند کی غلطیوں

---

[141]۔ ترجمان القرآن، صفر، ۱۳۷۱ھ، ص ۳۰

[142]۔ ترجمان القرآن، صفر، ۱۳۷۱ھ، ص ۳۰

[143]۔ تجلی دیوبند، اگست و دسمبر ۱۹۵۷ء، ص ۴۲

سے رجوع کرنے میں کہاں تک خلوص وللہیت سے کام کیا ہے"۔[144]

یہی مولوی دیوبندی رقمطراز ہے: "لاہور کے ایک مولوی (احمد علی) کا خیال ہے کہ شیطان کو حضرت آدم کے لیے سجدہ دینے میں اللہ سے بھول ہوئی اور دوسری بھول یہ ہوئی کہ شیطان نے جب لمبی عمر مانگی تو عطا فرمادی اس کے علاوہ ان مولوی صاحب کا دعویٰ ہے کہ قرآن و حدیث کو جتنا صحیح میں نے سمجھا گزشتہ بارہ سو سال میں کسی نے نہیں سمجھا اور یہ (احمد علی) اپنے مریدوں کو چپکے سے تعلیم دیتے ہیں کہ میری پیروی کرتے رہو تو جنت میں اچھی بلڈ نگیں دلاؤں گا۔ میرا مقام جنت نعیم میں سب سے اوپر انبیاء کی صف میں ہے۔ ان مولوی صاحب نے مجھے (یعنی میرے پیر کو) ایک خط میں لکھا کہ رسول اللہ ﷺ عالمی امور کے انتظام و انصرام میں مجھ سے مشورہ لیتے ہیں۔ اور فجر و عشاء کی نماز اکثر بیت اللہ یا مسجد نبوی میں پڑھتا ہوں۔ ایک اور خط میں انہوں نے مجھے خط لکھا کہ سن پچاس ہجری کے بعد قرآن و سنت کو صرف میں نے سمجھا ہے اور سارے مفسرین و محدثین جھک مارتے رہے ہیں، ص ۲۰۴ پر ہے، میں اللہ ہوں اور اللہ میں میں۔ مجھ میں منصور ہے۔ اور میں منصور میں ۔ سچ مجھ سے ہے اور میں سچ سے۔ اپنی ایک اور کتاب "وحی والہام" ص ۹۲۹ پر لکھتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی اصل میں تو نبی ہی تھے لیکن میں نے ان کی نبوت کشید کر لی اور نبوت

---

144۔ تجلی دیوبند، فروری، مارچ، ۱۹۵۷ء، ص ۷۵

اب مجھے وحی کی منفعتوں سے نوازتی ہے۔[145]

مولوی غلام نبی فاضل دیوبند ساکن فورٹ عباس لکھتا ہے: "کیا آپ (دیوبندی مولوی) حضرات کی نظر کبھی اپنی کتابوں پر نہیں پڑی۔ اگر آپ کو یہ مسائل معلوم ہوتی ہیں توآپ نے کبھی ان کے خلاف آواز اٹھائی؟ آپ کو تو پہلی فرصت میں یہ مسائل (کفریہ) ان کتابوں سے کھرچ دینے تھے تاکہ مسلمان گمراہ نہ ہوں لیکن آپ نے کبھی ادھر التفات ہی نہیں کیا۔ محترم حضرات ذرا غور فرمایئے آپ کس شغل میں منہمک ہیں۔ مسلمانوں کو کس گڑھے میں دھکیل رہے ہیں اور پھر اپنے انجام پر بھی نگاہ رکھیے۔ آخر سب کچھ یہ دنیا کی چار دیوار ہی تو نہیں۔ ایک ایک لفظ کا جواب دینے کا وقت آرہا ہے اس وقت کیا گُر گُلو خلاصی کرانے کو سوچ رکھا ہے۔ دنیا والوں کو تاویلوں اور تحریفوں سے دھوکہ دیا جاسکتا ہے کیا خبیر ودانا کو بھی فریب دیا جاسکتا ہے"۔[146]

قاسمی دیوبندی وہابیوں نے غلام خانی دیوبندی وہابیوں پر عجیب فتویٰ لگاتے ہوئے لکھا ہے: "سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین (مولوی غلام خان وغیرہ پنجابی دیوبندیوں کی مایہ ناز کتاب) تفسیر بلغۃ الحیران کے مندرجہ ذیل مقامات میں آیا۔ یہ جو کچھ اس تفسیر میں لکھا

---

145۔ ماہنامہ، تجلی دیوبند، جنوری ۱۹۵۷ء، ص ۱۲

146۔ روزنامہ تسنیم، لاہور، ۱۸ اگست، ۱۹۵۸

گیا ہے۔ یہ سلف الصالحین اور اہل سنت و جماعت علمائے دین کے نظریات کے موافق ہے یا مخالف؟۔۔۔الخ

الجواب: یہ تفسیر مسلمانوں کے لیے مضر ہے۔ایسے عقائد رکھنے والے (سب پنجابی دیوبندی) حضرات اہلسنت میں داخل نہیں ان (غلام خانی دیوبندیوں) کے پیچھے نماز مکروہ ہے۔ ان کو امام مسجد نہ بنایا جائے۔ ایسے عقائد والوں سے سلام کلام بند کر دینا چاہیے"کتبہ:السید مہدی حسن، صدر مفتی دارالعلوم دیوبند، ۵رجب ۶۶ھ۔

"مندرجہ سوال نمبرات کا مفہوم بلاشبہ عقائد اہلسنت والجماعت سے متصادم ہے۔۔۔الخ"(مولوی محمد شفیع، سابق مفتی مدرسہ دیوبند حال، کراچی)

"مصنف کا کوئی مذہب نہیں، نہ عقائد اہلسنت و جماعت کے موافق ہیں (یعنی اس کا مصنف مولوی حسین علی صاحب واں بھچراں والا فرقہ دیوبندیہ لامذھب ہے"۔ (مفتی کفایت اللہ دہلوی)

"ایسا طائفہ (دیوبندیہ) ملتِ اسلام سے خارج ہے۔ فقط"۔ (عبدالجبار بگڑہ عفی عنہ)

دارالعلوم دیوبند سے مولوی شبیر احمد عثمانی دیوبندی پر فتویٰ کفر، یہ مولوی شبیر احمد عثمانی پاکستانی دیوبندی وہابیوں کا پیشوا ہے: "دارالعلوم دیوبند کے طلباء نے جو گندی گالیاں اور

فحش اشتہارات اور کارٹون ہمارے متعلق چسپاں کیے ہیں، جن میں ہمیں ابو جہل تک کہا گیا اور ہمارا جنازہ نکالا گیا۔ آپ (دیوبندی مولوی صاحبان) حضرات نے اس کا بھی کوئی تدارک کیا تھا۔ آپ کو معلوم ہے کہ اس وقت دارالعلوم کے تمام مدرسین مہتمم اور مفتی سمیت باستثناء ایک دو کے بلاواسطہ مجھ سے نسبت تلمذ رکھتے تھے"۔[147]

پتہ چلا کہ ان کے نزدیک ان کے استاذ مولوی شبیر احمد عثمانی کو ابو جہل کی طرح ہے تو اندازہ لگایئے استاذ ابو جہل ہو تو شاگرد پھر، عتبہ، شیبہ، ولید کی طرح ہی ہوں گے۔ (نجانا اللہ من سوء الاعتقاد)

مولانا حسین احمد صاحب نے مسلم لیگ میں مسلمانوں کی شرکت کو حرام قرار دیا اور قائد اعظم کو کافر اعظم کا لقب دیا"۔[148]

مولوی شبیر احمد عثمانی نے حسین احمد کے بارے میں کہا: "یہ پرلے درجے کی شقاوت وحماقت ہے کہ قائد اعظم کو کافر اعظم کہا جائے"۔[149]

ناظم تعلیمات ومناظر فرقہ دیوبندیہ اور مدرس اعلیٰ مدرسہ دیوبند مولوی مرتضیٰ

---

147۔ مکالمۃ الصدرین، تقریر شبیر احمد عثمانی، مطبوعہ دیوبند، ص ۲۱

148۔ خطبہ صدارت، شبیر احمد عثمانی، ص ۴۸

149۔ اشد العذاب، مصنفہ، مولوی مرتضیٰ چاند پوری، دیوبندی ناظم تعلیمات، دارالعلوم دیوبند مطبوعہ مجتبائی دہلی ص ۱۹

حسن چاند پوری دیوبندی کا فتویٰ و فیصلہ سنیے: "اگر خان صاحب (مولانا احمد رضا خان صاحب مرحوم) کے نزدیک بعض علمائے دیوبند۔۔۔(اشرف علی تھانوی، رشید احمد گنگوہی، خلیل احمد انبیٹھوی، محمد قاسم نانوتوی)۔۔۔واقعی ایسے تھے جیسا کہ انہوں نے انہیں سمجھا تو خان صاحب پر ان علمائے دیوبند کی تکفیر فرض تھی اگر وہ ان کو کافر نہ کہتے تو وہ خود کافر ہو جاتے۔ جیسا کہ علمائے اسلام نے جب مرزا صاحب کے عقائد کفریہ معلوم کر لیے اور وہ قطعاً ثابت ہو گئے تو اب علمائے اسلام پر مرزا صاحب اور مرزائیوں کو کافر اور مرتد کہنا فرض ہو گیا۔ اگر وہ مرزا صاحب اور مرزائیوں کو کافر نہ کہیں، چاہے وہ لاہوری ہوں یا قادیانی وغیرہ تو وہ خود کافر ہو جائیں کیونکہ جو کافر کو کافر نہ کہے وہ خود کافر ہے"۔[150]

روزنامہ ندائے ملت لاہور ۱۹ اگست ۱۹۲۹ء پر ہے: "مولانا غلام غوث ہزاروی نے مولانا احتشام الحق کو امریکی سامراج کا ایجنٹ قرار دیا۔

حضرت شیخ الحدیث مولانا ظفر احمد عثمانی کو بڈھا کاذب قرار دیتے ہوئے لوگوں کو مشورہ دیا کہ اس کی گردن پکڑو۔۔الخ۔

مولوی انور شاہ کشمیری دیوبندی کا سرسید، ابوالکلام شبلی نعمانی پر فتوے ملاحظہ فرمائیں: " فاصبح بحیث تری فیه شها مطاحا وهوی متبعا و اعجابا برایه

---

[150] ۔ تجلی دیوبند، فروری، مارچ، ۱۹۵۷ء، ص ۷۵

و خروجا عن المسلک القدیم ۔۔۔۔فکان هذا یسئ الادب مع اکابر الامة"۔[151]

ترجمہ: وہ (ابوالکلام) آزاد اپنی خواہشاتِ نفسانی کا متبع ہے اور اسلام کے سیدھے، سادھے راستے سے بھٹکا ہوا ہے اور اکابرین ملت کا سخت بے ادب ہے۔

"سرسید هو رجل زندیق ملحد أو جاهل ضال۔۔۔۔۔۔فکهذا ضل و اضل و یالیت لو کان کفره والحاده غیر متعدد وقد حاول هو ان یدین الناس کله بزینة و یومنوا به۔۔۔۔۔فانظر الی این بلغت سفاهة هذا السفیه الملحد۔۔۔۔الخ۔[152]

ترجمہ: وہ سرسید بے دین ملحد یا جاہل گمراہ ہے۔ وہ خود گمراہ ہوا اور اس نے لوگوں کو بھی گمراہ کیا ہے اور اگر اس کا کفر والحاد زیادہ نہ ہوتا تو ممکن تھا کہ لوگ اس پر مکمل ایمان لے آتے پس دیکھ کہ اس ملحد بے وقوف کی بے وقوفی کہاں تک پہنچ گئی ہے۔

مزید لکھتا ہے: " انه کیف یعتقد فی ذالک الرجل۔۔۔۔۔ هل هی مداهنة دینیة لمصالح مشترکة او ذالک من ائتلاف ارواحها

---

[151] ۔ یتیمیۃ البیان لمشکلات القرآن، مصنفہ، امام دیوبند محمد انور شاہ کشمیری، ص ۳۴

[152] ۔ یتیمیۃ البیان لمشکلات القرآن، مصنفہ، امام دیوبند محمد انور شاہ کشمیری، ص ۳۲

واشتراک مقاصدهما فی العلم والفهم۔۔۔۔۔وانما الوح علی اعین الناس اذ لیس من الدین ان یغمض عن کافر۔۔الخ۔[153]

ترجمہ: بے شک وہ شبلی، سرسید کے بارے میں از حد خوش اعتقادی رکھتا ہے پس یاتو یہ مداہنت فی الدین ہے اوران دونوں سرسید و شبلی کی روحیں علم و مقاصد میں یک جاہیں۔ اور ہم نے لوگوں کے سامنے شبلی کا یہ پول اس لیے ظاہر کیا ہے کہ دین اسلام میں کسی کافر کے کفر سے چشم پوشی کرنا ہرگز جائز نہیں"۔

تاریخ پر نظر دوڑائیں تو پتہ چلے گا کہ سب سے پہلے حق کے مقابلے میں اختلاف کرنے والا باطل کا نمائندہ شیطان لعین نظر آتا ہے۔جب حق تعالیٰ عزوجل نے فرشتوں کو اور ابلیس کو حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے سجدہ کرنے کا حکم فرمایا تو ابلیس لعین نے حکم الٰہی سے بغاوت و سرکشی کرتے ہوئے مخالفت کی اور اپنے باطل نظریات کو ثابت کرنے کے لیے اپنے فاسد دلائل بھی پیش کرنے لگا۔ جو گرچہ بظاہر توحید پرستی کی نشاندہی کرتے تھے مگر حقیقتاً خلاف توحید، مخالفت حکم الٰہی اور شان رسالت کی مخالفت و توہین پر مبنی تھے جس کی وجہ سے خدا تعالیٰ نے اس کی بظاہر توحید پرستی قبول نہ فرمائی اور اس کو راندۂ درگاہ کردیا اور لعنت کا طوق اس کی گردن میں ڈال دیا۔(نعوذ باللہ من شرور الشیطان

[153]۔ یتیمۃ البیان لمشکلات القرآن، مصنفہ، امام دیوبند محمد انور شاہ کشمیری، ص ۳۴

اللعین الرجیم)جب کہ دوسری طرف فرشتوں نے حکم الٰہی کو تسلیم کرتے ہوئے سجدہ کیااور حقیقی توحید کا درس دیا۔ شیطان لعین اور اس کے چیلے اپنی خود ساختہ توحید کے زعم میں حکم الٰہی کی مخالفت اور انبیاء و اولیاء کی شان گھٹانے کے ہر حربے کو استعمال کرتے رہتے ہیں۔ جب کہ دوسری طرف فرشتوں کی راہ پر چلے ہوئے اہل حق حکم الٰہی کو مانتے ہوئے شان انبیاء و اولیاء کو بلند رکھنے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں اور رہیں گے۔(انشاءاللہ)

یہ بات روز روشن کی طرح واضح حقیقت ہے کہ دیوبندیوں وہابیوں سے اہل حق کا اختلاف فروعی و ذاتی نہیں بلکہ اصولی و عقائد کا اختلاف ہے اور یہ اپنے کفریہ عقائد و نظریات (جو ان کی اپنی عبارات سے واضح ہیں) اور انہیں کی وجہ سے احکام شرعیہ کی روشنی میں گستاخ، گمراہ بے دین اور کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ ان دیوبندیوں وہابیوں خارجیوں کے متعلق حضرت علامہ فخر الاماثل، مناظر اہلسنت، مفتی سرحد، پیر طریقت، رہبر شریعت، مفتی شائستہ گل القادری رحمۃاللہ علیہ نے حضرت العلامہ ابن عابدین شامی رحمۃاللہ علیہ کا فیصلہ اپنی کتاب "المقاصد السنیۃ" میں تحریر فرمایا ہے:

" وقد ثبت بالتواتر قطعاً عند الخواص والعوام من المسلمین ان ھذہ القبائح مجتمعة فی ھؤلاء الضالین المضلین فمن الصف بواحد

**من الامور فهو كافر يجب قتله باتفاق الامة۔۔۔الخ۔**[154]

ترجمہ: یعنی یہ بات خواص و عوام مسلمانوں میں تواتر و قطعی طور پر ثابت ہے کہ یہ سب (باطل عقائد) ان گمراہوں اور گمراہ کرنے والوں میں پائے جاتے ہیں تو جو بھی ان میں سے کسی ایک کا معتقد ہو وہ کافر وواجب القتل ہے۔

مزید فرماتے ہیں:

**"اعلم ان هؤلاء الكفرة والبغاة الفجرة جمعوا بين اصناف الكفر والبغي والعناد وانواع الفسق والزندقة والالحاد و من توقف في كفرهم والحادهم ووجوب قتالهم وجواز قتلهم فهو كافر مثلهم "۔**[155]

ترجمہ: جان لو کہ اس باغی، کفار، فجار کے گروہ میں مختلف اقسام کے کفر، بغاوت و سرکشی، عناد و فسق و زندقہ والحاد و گمراہی، جمع ہیں اور جو ان کے کفر والحاد اور وجوبِ قتل میں شک کرے وہ بھی انہیں کی طرح کافر ہے"۔

یہ مختصر دلائل ہم نے احقاقِ حق اور ابطال باطل کی غرض سے للھیت کے ساتھ

---

154۔ تنقیح الحامدیہ، ج۱، ردۃ، ص۱۰۳، بحوالہ المقاصد السنیۃ ص۹۱

155۔ تنقیح الحامدیہ، ج۱، ردۃ، ص۹۲، مطلب فی حکم الروافض قاتلھم اللہ۔

ذکر کیے ہیں اس میں ہمارا ذاتی اختلاف و عداوت نہیں ہے۔ (الحمد للہ) تاکہ عقائد باطلہ و فاسدہ کو چھوڑ کر عقائد صحیحہ و نافعہ کو اپنایا جائے۔ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کریم ﷺ کے طفیل ہمیں دنیا و آخرت کی کامیابی عطا فرمائے اور اس رسالہ کو مفید و نافع بنائے آمین۔ بحرمۃ طٰہٰ و یٰسٓ ﷺ ۔ تمت بالخیر

# تصدیقات و تقاریظ علماء و مشائخ اہلسنت و جماعت

## جگر گوشۂ قیوم زمان، عالم نبیل، فاضل جلیل، پیر طریقت رہبر شریعت حضرت

### علامہ مولانا احمد سعید عرف یار جان صاحب دامت برکاتہم العالیۃ

الحمد للہ کفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ۔ اما بعد بدقسمتی سے کچھ ایسے لوگ بھی موجود ہیں جنھوں نے بظاہر اہلسنت و جماعت کا لبادہ اوڑھا ہوتا ہے اور بہ ظاہر اپنے آپ کو اہلسنت و جماعت و مناظر ملت کہلواتے ہیں۔ در حقیقت ایسے لوگوں کی فکری تعلیم اور ذہنی کجی چونکہ بدعقیدہ و بدمذہب لوگوں کے ساتھ مجالست وانس و محبت کی وجہ سے ان کے عقائد اور افکار کو ذہنی طور پر اپناتے ہیں اور نام سے دھوکہ کھاتے ہیں کہ فلان بھی حنفی ہے۔

یہ اعلیٰ حضرت امام اہلسنت فاضل بریلوی کا کمال اور ہم سب پر احسان عظیم ہے کہ جس کی بصیرت نے ہمیں نام نہاد حنفی اور اہل سنت کا لبادہ اوڑھنے والے لوگوں کی نشاندہی

فرمایااور بتلایا کہ حنفی ایسے نہیں ہو سکتے جن کے عقائد دیوبند کے زہر آلود اور دشمنی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مشتمل ہوں۔

قبلہ شاہ صاحب سلسلہ سیفیہ کی پہلے شخصیت ہیں جنھوں نے ان نام نہاد حنفیوں اور نام نہاد مفتیوں کو دکھایا کہ اگر اعلیٰ حضرت کے افکار و عقائد کو نہ اپنایا جائے تو اہل سنت وجماعت کہلانے کے حقدار نہیں۔

دیوبندیت تو گستاخانہ مسلک ہے۔اللہ تعالیٰ ان نام نہاد مفتیوں کے شر سے بچائے اور قبلہ شاہ صاحب کواجر عظیم دے۔

# عقائد اہلسنت وجماعت

ہم اہلسنت وجماعت کا عقیدہ ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات اور وفات میں کوئی فرق نہیں۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اب بھی اپنی امت کو دیکھ رہے ہیں۔اوران کی حالتوں اوران کی نیتوں اوران کے ارادوں اوران کے دل کے خیالوں سے اللہ رب العزت نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو باخبر کیاہے۔لیکن خوارج کلاب النار وہابیہ خبیثہ اس سے انکاری ہیں جو کوئی اس سے منکر ہے وہ وہابی اور خارجی ہے۔(بحوالہ: تجلیات مدینہ از الحاج مولوی محمد احتشام الحسن دیوبندی کاندھلوی ص ۹۱،اثبات

الاغراض ص ۶۲، مقام رسول ص ۷۶ ۴، مواہب اللدنیہ ص ۸۷ ۳ ج ۲، زرقانی ص ۵ ۰ ۳ ج ۸ جاء الحق ص ۱۴۸، حاضر وناظر ص ۴۲)

ہم اہلسنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ جو کوئی نبی کریم ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کا مرتکب ہو جائے یا آپ ﷺ سے جھوٹ کی نسبت کرے یا آپ کی عیب جوئی کرے یا آپ کے نقائص بیان کرے یقیناً وہ شخص کافر ہے، واجب القتل ہے اور اس قسم کے گستاخان رسول کی توبہ بھی قابل قبول نہیں۔ خوارج کلاب النار وہابیہ خبیثہ انبیاء کرام کی شان میں گستاخی کرتے ہیں۔ جو کوئی گستاخی کرتا ہے وہ واجب القتل ہے۔ (خلاصۃ الفتاویٰ ص ۳۸۶ ج ۴، شفا شریف ص ۲۶۱ ج ۲، کتاب الخراج: ص ۱۴۲، رد المختار ص ۳۱۹ ج ۳، تمہید الایمان سیدنا اعلیٰ حضرت حسام الحرمین ص ۲۷)

ہم اہلسنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ جناب محمد رسول اللہ ﷺ کے آباؤ اجداد حضرت آدم علیہ السلام تک سب مؤمن وموحد تھے خوارج کلاب النار وہابیہ خبیثہ اس سے منکر ہیں۔ جو کوئی اس سے منکر ہو وہ وہابی اور خارجی ہے۔ (تفسیر خازن ص ۱۱۷ ج ۵، تفسیر صاوی ص ۲۸۷ ج ۳، تفسیر جمل ص ۲۹۶ ج ۳، تفسیر جامع البیان ص ۳۱۴، زرقانی ص ۲۴۳ ج ۵، کشف الغمہ ص ۱۵۱ ج ۲، مدارج النبوت ص ۱۱۶ ج ۱، شفا شریف ص ۶۳ ج ۱، سیرت رسول عربی ص ۶۴۴)

ہم اہل سنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ سردار دوجہاں حضرت محمد رسول اللہ ﷺ بمثل بشر اور بے نظیر نور ہیں۔ جبکہ خوارج کلاب النار وہابیہ خبیثہ رسول اللہ ﷺ کی نورانیت سے انکار کرتے ہیں۔ جو کوئی رسول اکرم ﷺ کی نورانیت سے انکار کرے وہ وہابی اور خارجی ہے۔

: دلیل نمبر ۲۶

: بانی دارالعلوم دیوبند مولوی محمد قاسم نانوتوی فرماتے ہیں کہ

کروڑوں جرم کے آگے یہ نام کا سلام : کرے گا یا نبی اللہ میری یہ کیا پکار

مدد کر اے کرم احمدی کہ تیرے سوا : نہیں ہے قاسم بے کس کا کوئی حامی کار

(البصائر ص۵۰ ، بحوالہ الشہاب الثاقب)

قصائد قاسمی از مولوی محمد قاسم نانوتوی مکتبہ رشیدیہ )

(دہلی ص۸

: دلیل نمبر ۲۷

: حضرت خواجہ معین الدین اجمیری رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

یا رسول اللہ شفاعت از تو میدارم امید : با وجود صد ہزار اں جرم در روز جزا

( بحوالہ البصائر ص۷۷ مولوی حمداللہ دیوبندی )

: دلیل نمبر ۲۸

: حسن السنجری رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

کعبۂ دل قبلۂ جان یا رسول اللہ توئی : سجدہ مسکین حسن ہر لحظہ باداسوئے تو

{۱۰}

(بحوالہ البصائر ص۷۷ مولوی حمداللہ دیوبندی )

: دلیل نمبر ۲۹

حضرت محمّد بن سالمؒ فرماتے ہیں کہ مدینہ منورہ کی طرف پا پیادہ گیا جب راستے میں کمزوری پیدا ہوئی تو میں نے عرض کی" انا فی ضیافتک یا رسول اللہ " (حجۃ اللہ ص۱۵)

: دلیل نمبر ۳۰

ایک مرتبہ احمد بن محمّد رحمتہ اللہ علیہ کنویں میں گر گئے انہوں نے " یا حبیبی یا محمّد " کہا تو فوراً باہر نکل آئے۔ (حجۃ اللہ ص۸۱۵ ج ۲)

: دلیل نمبر ۳۱

(کنوزالحقائق ص۲۰۴ ج۲) یا ابابکر ھذا جبرئیل یقرئک من اللہ السّلام ""

اے ابو بکر یہ جبریل علیہ السلام آپ کو اللہ تعالی کی طرف سے سلام کہتے ہیں۔

: دلیل نمبر ۳۲

(کنوز الحقائق ص۲۰۴ ج ۲) -"یا ابا دوس ایاک ومشاورۃ النساء"

اے ابو دوس عورتوں کے مشورے سے بچتے رہنا۔

: دلیل نمبر ۳۳

(کنوز الحقائق ص۲۰۴ ج ۲) یا ابا ذرانّہ لایضر من الدنیاما کان للاخرۃ" "

اے ابوذر رضی اللہ عنہ دنیا کی کوئی چیز بھی آخرت کیلئے مضر (نقصان دہ ) نہیں۔

: دلیل نمبر ۳۴

علا مہ شامی رحمتہ اللہ علیہ نے مردہ کو دعائیہ صورت میں اس انداز سے پکا رنا جائز لکھا ہے۔"ویقول یا سیدی "احمد بن علوان ان لم ترد علیَّ ضا لتی لنز عتک من دیوان الاولیاء فان اللہ یرد علی من قال ذلک ضا لتہ ببرکتہ

{۱۱}

شامی مصری ص۳۳۴ ج۳ ، جاء الحق ص ۱۹۹ ، اعلام المومنین ص۵۳ لمولوی سید احمد شا ہ ) (دیوبندی

حاصل عبارت یہ ہے کہ اگر کسی سے کوئی چیز گم ہو جائے اور اس کا ارادہ ہو کہ یہ چیز ا للہ تعالی واپس کردے تو اسے چاہئے کہ بلند جگہ پر قبلہ رو کھڑا ہوکر سورۃ فاتحہ پڑھ کر آپ ﷺ کی روح مبارک کو اور پھر سیّد احمد بن علوان کی روح مبارک کو بخش دے اور مذکورہ کلمات کہے تو اللہ تعالی اس کی گمشدہ چیز کو واپس فرما دیگا۔اگر مرُدے کو آواز دینا یعنی پکارنا منع ( ناجائز ) ہوتا تو علامہ شامی یہ کیوں نقل فرماتے۔

: دلیل نمبر ۳۵

کثیر بن محمد کسی مرض میں مبتلا تھے۔حکیم نے کہا کہ اس مرض کی کوئی دوا نہیں ہے۔انہوں نے" یا محمّد انّی اتوجہ بک الی ربّک -"پڑھا تو با لکل تندرست ہوگئے۔

( حجۃاللہ ص۴۱۹ ج۲)

:دلیل نمبر ۳۶

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعا لی عنہ جب بھی اذان سنتے اور اس میں حضُور پُر نور ﷺ کا اسمِ مبارک سنتے تو دونوں انگوٹھے چوم کر آنکھوں پر رکھتے اور پڑھتے "قرۃ عینی بک یا رسول اللہ"

(روح البیان ص۲۲۹ ج۷، جلالین ص۳۵۷،برحاشیہ نمبر ۱۳)

: دلیل نمبر ۳۷

بہت سے مشائخ کرام کا یہ معمول ہے کی وہ جب بھی آپ ﷺ کا نام پاک سنتے تو "صلّی اللہ علیک یا سیّدی یا رسول اللہ "پڑھتے۔ ( مقاصدِ حسنہ ص۳۸۴ ، ص۳۸۵)

دلیل نمبر ۳۸ :

حضرت مجدد الف ثانی امام ربّانی قدس سرّہ دونوں انگوٹھے چوم کر" قرۃ عینی بک یا رسول اللہ" پڑھتے۔

(جواھر مجددیہ ص۵۲ )

{۱۲}

دلیل نمبر ۳۹ :

سیّد نا حمزہ اور سیّدنا جعفر رضی اللہ عنھما فرمایا کرتے تھے کہ" لا الٰہ الاّ اللہ" کے بعد سب سے بہترین وظیفہ " الصّلوٰ ۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ "ہے. (افضل الصلوٰۃ للنبھا نی ص ۱۱۰ )

دلیل نمبر ۴۰ :

آپ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کے دن کعبہ شریف میرے روضۂ مطہرہ پر حاضر ہو کر السلام علیک یا محمّد کہے گا اور میں اس کے جواب میں وعلیک السلام یا بیت اللہ کہوں گا۔

تفسیر عزیزی فارسی سورۂ بقرہ )

(ص۴۶۳

دلیل نمبر ۴۱ :

کنز العباد میں ہے کہ آپ ﷺ کا نام نامی اسم گرامی یا رسول اللہ کہنا مستحب ہے۔

طحطاوی ص۱۱۱ ، شامی ص۲۹۳ ج )

۱)

: دلیل نمبر ۴۲

( سعادۃالدارین ص۴۵۴ ، مدارج النبوۃ ص۵۷۰ انا جلیس من ذکرنی" "

(روح البیان ص۳۳۵ ج ۲

مجھے جہاں بھی یاد کیا جاتا ہے میں وہاں موجود ہوتا ہوں۔

:دلیل نمبر ۴۳

"من قال عشرۃ مرۃ الصلٰوۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ الخ"

بحوالہ نسیم الریاض ص۴۹۲ ج۳ ، المدارج السنیّۃ )

( ص ۵

یعنی جس نے دس مرتبہ الصّلٰوۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ پڑھا تو اس کو ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا
۔(انشآء اللہ )

{۱۴}

: دلیل نمبر ۴۴

مولوی حسین احمد دیوبندی نے لکھا ہے۔"الصّلٰوۃوالسّلام علیک یارسول اللہ وجملۃ الصور للصّلٰوۃ لو بخطاب ونداء عند علمائنا
"مستحب مستحسن

( الشھاب الثاقب ص۶۵ )

: دلیل نمبر ۴۵

حضرت حجۃ الاسلام امام غزالی رحمتہ اللہ علیہ احیاء العلوم میں فرماتے ہیں " واحضرفی قلبک النبیﷺ وشخصہ الکریم و "قل السلام علیک ایھّاالنبی ورحمتہ اللہ وبرکاتہ، ولیصدق املک فی انّہ یبلغہ ویرد علیک ما ھوا وفی منہ۔

احیاء العلوم ص۱۲۹ ج ۱ ، عمدۃ القاری ص۱۱۱ ج ۲، مواھب لدنیہ )
ص۳۳۲ج۲،سعایہ ص ۲۲۷ ج ۱، حجۃالسّالکین
( فی ردالمنکرین ص ۹۷

یعنی اپنے دل میں آپ ﷺ کو حاضر رکھواور انکی سراپا نور شخصیت کا تصور کرو پھر کہو السلام علیک ایھّاالنبی ورحمتہ اللہ وبر کاتہٗ۔اور یہ یقین رکھو کہ میرا سلام آپ ﷺ تک پہنچتا ہے اور آپ ﷺ جواب عنایت فرماتے ہیں۔

: دلیل نمبر ۴۶

حضرت آدم علیہ السلام بروز قیامت بلند آواز سے فرمائیں گے " یا احمد یا احمد ھذا رجل منطلق بہ الی النار "
( القول البدیع ص۱۲۳ )

اے احمد اے احمد (ﷺ) اس آدمی کو جہنم کی طرف لے جایا جا رہا ہے۔

: دلیل نمبر ۴۷

جب آپ ﷺ نے مدینہ منوّرہ کی طرف ہجرت فرمائی تو مدینہ منوّرہ کے لوگ چھتوں پر چڑھ گئے اور بچے بچیاں گلیوں میں گھوم کر یہ نعرہ" ینا دون یا محمّد یا رسول اللہ " بار بار لگاتے۔
(مسلم شریف ص۴۲۹ ) {۱۴}

: دلیل نمبر ۴۸

صالح بن شوشا فرماتے ہیں کہ ہم کشتی میں سوار تھے کہ دشمن کے جہاز نے ہمارا تعقب (پیچھا) کیا قریب تھا کہ ہماری کشتی ڈوب جاتی کہ میں نے عرض کیا" یا محمّد ﷺ نحن فی ضیافتک الیوم یا رسول اللہ"

(حجۃاللہ ص۸۱۶ ج ۲)

یعنی یا رسول اللہ ہم آج آپ ﷺ کے مہمان ہیں اچانک دشمن کے جہاز کا بادبان پھٹ گیا اور ہم خیریت سے تیونس پہنچ گئے۔

: دلیل نمبر ۴۹

محمّد بن محمود کو کبھی کبھی بخار آتا تھا انہوں نے ایک دن کتاب الشفاء کو سینے پر رکھا اور عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ ہم نے آپ ﷺ پر تکیہ کیا ہے تو فوراً بخار ختم ہوگیا۔ (حجۃاللہ ص۸۱۶ ج ۲)

: دلیل نمبر ۵۰

سیدالعشاق ، رئیس مداح سّیدنا محمّد ﷺحاجی محمّد امین صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

یا رسول اللہ ! یَہ غم کبن دوب شو یاران تائسے۔

یعنی اے اللہ کے محبوب ! آپ کے سارے ساتھی آپ کے غم میں نڈھال ہوگئے ہیں۔

: دلیل نمبر ۵۱

ایک بزرگ سرکار دوعالم ﷺ کے مواجہ شریف میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یا رسول اللہ انّی جائع۔یعنی اے اللہ کے رسول ﷺ میں بھوکا ہوں ایک سیّد زادے آئے اور ان کو ساتھ لے گئے اور کھانا کھلایا پھر فرمایا کہ " اخی لو طلبت الجنّہ او المغفرۃ او الرضاء "یعنی اے بھائی کاش کہ آپ شہنشاہ رسالت سے جنت ، مغفرت یا رضا خدا وندی مانگتے تو اچھا ہوتا۔

( حجّۃ اللہ ص ۸۲۸ ج ۲)

: دلیل نمبر ۵۲

ابن حجر مکی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص بھی ستر ۷۰ مرتبہ صلّی ا اللہ علیک یا رسول اللہ پڑھے تو

{۱۵}

اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ بلند آواز سے کہتا ہے کہ تجھ پر بھی درود ہو آج تیری مراد پوری ہوگی۔
( حجۃ اللہ ص۴۴ ،انوا رمحمد یہ ص۱۰۲ )

:دلیل نمبر ۵۳

حضرت یامین بن محمد فرماتے ہیں کہ ہم مدینہ منورہ سے وادی القراء پہنچے تو بھوک نے بہت ستا یا ہمارے ساتھی نے عرض کیا یا رسول اللہ نحن جیا ع ونحن فی ضیا فتک یا رسول اللہ۔یعنی یا رسول اللہ ہم بھوکے ہیں اور آپ کے مہمان ہیں تو فوراً مدینہ منوّرہ کی روٹیاں آئیں اور ہم نے تین دن تک تناول کیں۔

(حجۃ اللہ ص ۴۲۹ )

: دلیل نمبر ۵۴

حضرت جامع الشریعت والطریقت عالم باعمل مرشداکمل حاجی محمد امین صاحب نور اللہ مرقد ہُ فرماتے ہیں۔

یا محمّد عربی آپ پر کب تک مرتا رہونگا یا محمّد عربی تا پسے به مرم تر کومه

آپکی جدائی میں نزع کی تکلیف کب تک سہتا رہونگا دَ ځنکندن سلګئ به تا پسے وهم تر کومه

دونوں جہاں کو اللہ نے آپ کے چہرے سے روشن کیا دوراه جهانه چه روبنا نه کره رب ستاله مخه

آپ کے ہجر کی تاریکی میں کب تک رہونگا ستاد هجر ان تو رو تیرو کبن به زیم تر کومه

!مجھے للہ وصال کے ساحل تک پہنچا اے محبوب مادو صال ساحل ته اور سوه لله محبوبه

ھجر کے ترش سمندر میں کب تک نیچے جاتا رہونگا ترخ سمندر کبن دھجران بہ بنکتہ خم تر کو مہ

میرے دل کا محل آپ کے شمع چہرۂ سے روشن ہوا کو ردِ زرکی م شودو بنانہ ستاد مخ ئہِ شمع

مانند پتنگ شعلوں پر کب تک گھومتا رہونگا لکہ پتنگ بہ ئہ لمبو سر خونہ خورم تر کومہ

اے مدینہ منورہ کے مسیحا رحم فرمایئے ترحم اے دَمدینے منورے مسیحا

صبر کی پٹی دل کے زخم پر کب تک لگاتا رہونگا پتئی دصبر بہ ئہِ زخم د زرہ زدم تر کومہ

ایک ھجر کا غم اور دوسرا پاکستان کا غم یو د ھجران بل دَپاکستان غمونہ

میں محمد امین ان دونوں کو کب تک برداشت کرتا رہونگا زہ محمد آمین بہ دادوارہ زغم تر کو مہ

دستور جماعتِ ناجیہ ) {۱۲}
( صالحہ ص ۹

: دلیل نمبر ۵۵

"ایک پکڑے ہوئے ہرن نے فریاد کی "یا رسول اللہ ان لی اولاد اً

اے اللہ کے رسول میرے بچے بھوکے ہیں مجھے آزاد کیجئیے تاکہ میں انھیں دودھ پلا آئوں۔

(القول البدیع ص ۱۴۸)

: دلیل نمبر ۵۶

حضرت ابو الخیر فرماتے ہیں کہ ہیںمدینہ منورہ اس حال میں پہنچا کہ میں نے پانچ دن سے کچھ بھی نہیں کھا یا تھا میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میں آپ کا مہمان ہوں پھر ممبر رسول کے پاس سوگیا۔خواب میں زیارت رسول

ﷺ ہوئی اور آپ ﷺ نے روٹی عنایت فرمائی میں نے فوراً کھانا شروع کردی آدھی روٹی کھائی تھی کہ بیدار ہوگیا کیا دیکھتا ہوں کہ آدھی روٹی میرے ہاتھ میں ہے۔ (حجۃ اللہ ص۸۲۸ ج۲)

: دلیل نمبر ۵۷

شیخ بہاالدین شطاری رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ کشف الارواح کا ایک طریقہ یہ ہے کہ یا احمد دائیں طرف اور یا محمد بائیں طرف پھر دل پر یا رسول اللہ کی ضرب لگائے۔

(اخبار الاخیار ص۱۹۹ فارسی)

: دلیل نمبر ۵۸

مذاھب ِاربعہ کے محقق سیدی عبدالوھاب شعرانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب سادات کرام اپنے درمیان اختلاف شروع کرتے ہیں تو میں آپ ﷺ کی طرف متوجہ ہو کر یا رسول اللہ کہتا ہوں اور ان کی اصلاح کیلئے دعا کرتا ہوں۔ (لطائف المنن ص۱۵ ج۲)

:دلیل نمبر ۵۹

سیدی عبدالقادر الجزائری رحمتہ اللہ علیہ روضہ ء اقدس پر حاضر ہوئے اور کہا یا رسول اللہ آپ کا غلام حاضر ہے ۔یا رسول اللہ آپ کی بارگا ہ کا ایک کتّا آپ کے روضے کی چوکھٹ پر کھڑا ہے۔یا رسول اللہ آپ کی ایک نظر کرم

{۱۷}

مجھے مایوسی سے مستغنی کردیگی۔یا رسول اللہ آپ کی مہربانی کی ایک جھلک بھی میرے لیے کافی ہوگی۔تو روضہ ء انور سے آواز آئی کہ تو میرا بیٹا ہے اور میرے روضہ ء انور کی برکت اور اسکے سبب سے تو میرا منظورِ نظر ہے۔

(جامع کرامات الاولیاء ص۲۱۸ ج۲)

: دلیل نمبر ۶۰

بیروت کے ایک پریشان حال شخص کو علامہ یوسف نبہانی رحمتہ اللہ علیہ نے اس طرح درود شریف سکھایا" اَللّٰھُمّ
"صلِّ علٰی سیّدنا محمّدٍ وعلٰی اٰل سیّدنا محمّدٍ قلت حیلتی ادرکنی یا رسول اللہ

(جواھر البحار ص۳۵۴ ج۲ )

جب انہوں نے یہ درد شریف پڑھا تو مشکل حل ہوگئی۔

دلیل نمبر ۶۱:

سیّدنا علی الخواص رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ آئمہ مجتہدین جب مسائل کا استنباط فرماتے تو کتابوں میں انھیں لکھنے سے پہلے بالمشافہ آپ ﷺ سے پوچھتے کہ" یا رسول اللہ! قد فھمنا کذا من آیات کذاوفھمنا من قولک فی الحدیث "الفلان کذا فھل تحبُّ

(المیزان الکبرٰی ص۴۳)

یعنی یا رسول اللہ ہم نے فلاں آیت یا حدیث سے فلاں مسئلہ مستنبط کیا ہے استنباط صحیح ہے یا غلط ؟ اور آپ کو پسند ہے یا نہیں ؟ اس کے بعد جو حکم آپ ﷺ فرماتے اس کے مطابق عمل کرتے۔

دلیل نمبر ۶۲ :

مخدوم جہاں سیّد جلال بخاری رحمتہ اللہ علیہ کے اور اد و وظائف میں یہ درود شریف بھی داخل ہے۔"الصّلٰو ۃ
(جواھرِ خمسہ اردو ص۱۰۲ ) السّلام علیک یا نبی اللہ "

دلیل نمبر ۶۳ :

طریقہ ء شطاریہ کے بزرگوں کے اور ادمیں یہ بھی داخل ہے " ناد علیًا مظھرالعجائب تجدہ

عونا لک فی النوائب کل ھمّ وغم سینجلی بنبوتک یا محمّد و بو لایتک یا علی یا علی

(جواھرِ خمسہ ص۲۸۲ ) یا علی "

حضرت علی رضی اللہ عنہ کو آواز دو جو مظہر عجائبات ہیں تو تم انکو اپنے تمام غم اور تکالیف میں مددگار پاؤ گے۔آپ کی نبوت کے وسیلے سے یا رسول اللہ اور آپ کی ولایت کے وسیلے یا علی یا علی یا علی تمام مصائب ختم ہوجائیں گے۔

: دلیل نمبر ٦٤

دونوں جہان کے سردار ، محبوبِ کبریا ﷺ نے فرمایا کہ جب سورج طلوع ہوتا ہے تو دوفرشتے لوگوں کو یا ایھاالنّاس سے مخاطب کرکے اللہ تعالی کی عبادت کی طرف بلاتے ہیں اور نصیحت کرتے ہیں " ما قل وکفی خیر مما کثیر والھی "۔تھوڑا مگر کافی مال ( جو کفایت کرے) بہتر ہے اس زیادہ مال سے جو اللہ تعالٰی سے غافل کردے۔

( حلیۃ الاولیاء ص۲۲٦ ج ۲)

جب اتنی دور سے " یا ایھا النّاس " کہنا شرک نہیں تو یا رسول اللہ کہنا کیسے شرک ہوسکتا ہے۔پھر اگر تمام انسان یہ آواز نہیں سنتے مگر انسانیت کی روح حضرت محمّد مصطفٰی ﷺ تو ضرور سنتے ہیں اسلیے کہ آواز سنانے کیلئے اور منادیٰ ( جسے پکا راجائے) کو متوجّہ کرنے کیلئے ہوتا ہے۔

( شرح جامی ص٩٦)

: لیل نمبر ٦٥

آپ ﷺ نے فرمایا کہ ایک فرشتے کو ساری مخلوقات کی آواز سننے کی طاقت بخشی گئی ہے۔وہ قیامت تک درود شریف سنے گا اور عرض کرے گا یا محمّد ﷺ فلاں بن فلاں بن فلاں نے آپ ﷺکی بارگاہ میں نذرانہ ء درود شریف پیش کیا ہے۔

( شفاء السّقام ص٤٦ ، القول البدیع ص١٢ ، جلاء الافھام ص٥٢)

جب آپ ﷺ کے نور مبارک سے پیدا شدہ فرشتہ دور و نزدیک سے اگر چہ بلند آواز سے ہو یا آہستہ سنتا ہے اور درود شریف پڑھنے والے اور اسکے آباء واجداد کے نام جانتا ہے تو خود آپ ﷺ کیلئے ان اوصاف کو ثابت کرنا اور ماننا کیسے شرک ہوسکتا ہے۔

کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام : دور ونزدیک کے سننے والے وہ کان

{۱۹}

سوال : اپنی حاجت بیان کیے بغیر صرف یا رسول اللہ کہنا کیسے جائز اور ثابت ہے ؟

جواب : یا رسول اللہ اور یااللہ اور دیگر نعروں میں محاورہ کے ساتھ سوال متضمن (پوشیدہ ) ہے۔اپنا مقصد لفظوں میں بیان کرنا اور نہ کرنا دونوں درست ہے۔امام فخر الدین رازی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب کوئی حاجت مند اپنے مخدوم کو یا کریم ، یا نفّاع ، یا کریم ، یا رحمٰن سے مخاطب کرے تو اس کا معنٰی یہ ہے کہ مجھ پر کرم فرما ، نفع عطا فرما اور رحم فرما کیونکہ یہ" ھٰذہ الاذکار جاریۃ مجری السوال" یعنی یہ الفاظ اور آواز سوال کے قائم مقام ہیں۔

( تفسیر کبیر ص۱۵۱ ج ۱ ، طبع جدید )

بناء بریں ایک مرتبہ حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے مقصد کو بیان کیے بغیر بار بار یا رسول اللہ کہا اور اپنی حاجت روائی کی۔

(بخاری شریف ص۳٦٦)

اسی طرح ایک دفعہ انصاریؓ نے یارسول اللہ کہا تو ان کا مقصد پورا ہوگیا۔

(بخاری شریف ص۲۷۲، ۲۷۳ ج ۱ )

سیّدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی خدمت میں لوگ اپنی حاجت کا ذکر نہیں کرتے تھے بلکہ صرف " یا امیر المؤمنین " پر اکتفاء کرتے تھے۔ (بخاری شریف ص۴۳۰ ج۱)

رئیس النحاۃ مولانا عبدالنبی فرماتے ہیں کہ یا محمد ﷺ کا مطلب یہ ہے کہ اے محمد ﷺ بیاکہ من مشتاق توام۔اے محمد ﷺ آیئے کہ میں آپ کے دیدار کا شوق رکھتا ہوں۔

( جامع الغموص ص۲۲ ج ۱)

"عارف ملا جامی نے شرح جامی ص۹۶ میں یہ فرمایا ہے۔"فالحمدللہ علیٰ ذالک

:دلیل نمبر ۶۶

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ " مرّالنبی ﷺ بقبور بالمدینۃ فاقبل علیھم بو جھہ فقال السلام علیکم یااھل القبور یغفراللہ لنا ولکم انتم سلفُنا و نحن بالأثر "

( مشکوۃ ص ۱۵۴ )

{۲۰}

رفع النداء باعلی الصوت فی اثبات یا رسول اللہ بعد الموت " ص۷(لمولوی شیخ طریقت علی محمد البلخی رحمۃ اللہ علیہ)آپ " ﷺ کا مدینہ منورہ کی قبروں پر سے گزر ہوا تو آپ انکی طرف متوجہ ہوئے اور رفرمایا اے اھل قبور تم پر سلامتی ہو۔اللہ تعالٰی ہمیں اور تمھیں معاف فرمائے۔آپ ہم سے پہلے گزر گئے ہیں ہم پیچھے (بعد میں)آنے والے ہیں۔

: دلیل نمبر ۶۷

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ آپ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ قیامت کے دن مختلف لوگ حاضر ہونگے اور" اغثنی یا رسول اللہ " عرض کرینگے۔ (مشکوۃ شریف ص۱۴۹ )

: دلیل نمبر ۶۸

مشہور حدیث میں ہے کہ جب لوگ تمام انبیاء علیہم السّلام کے بعد آپ ﷺ کی بارگاہ میں قیامت کے دن حاضر ہونگے تو یا محمّد ﷺ کہہ کر شفاعت کی درخواست کریں گے۔ ( مسلم شریف ص ۱۱۱ ج ۱)

کہ محشر میں بھی ہوگا انکا نعرہ یا رسول اللہ : غلامان احمد مختار یوں پہچانے جائیں گے

: دلیل نمبر ۶۹

(مشکوۃ ص۱۰۵ ج ۱ ) وانا بفر اقک یا ابراھیم لمحزونون ""

ہم آپ کی جدائی میں اے ابراھیم (ضرور ) غمگین ہیں۔

: دلیل نمبر ۷۰

اکابر علماء دیوبند حکیم الامت مولوی تھا نوی صاحب لکھتے ہیں۔

کشمکش میں تم ہی میرے ولی : دستگیری کیجئے میرے نبی

ابر غم گھیرے نہ پھر مجھکو کبھی : میں ہوں بس اور آپ کاد یا ریارسول اللہ

( نشر الطیب ص۱۴۵)

{۲۱}

: دلیل نمبر ۷۱

حضرت علامہ شمس العلماء سیدی جمال مکی حنفی اپنے فتا ویٰ میں لکھتے ہیں۔" سئلت عمن یقول فی حال الشدائد یا رسول اللہ یا علی ، یا شیخ عبدالقادر جیلانی مثلاً ھل ھوجائز شرعاام لا فاجبت نعم الاستغاثۃ با لاولیاء ونداء ھم والتو سل بھم امر مشروع ومرغوب لاینکر الامکا بر او معاندوقد حرم برکۃ الاولیاء الکرام " (المسئلۃ البیضاء ص۲۲ )

یعنی مجھ سے پوچھا گیا اس آدمی کے بارے میں جو تکلیف ومشکل میں یا رسول اللہ ، یا علی ، یا شیخ عبدالقادر جیلانی کہتا ہے۔آیا یہ از روئے شریعت جائز ہے یا نہیں ؟ میں نے جواب دیا کہ اولیاء کرام سے بذریعہ توسل امداد طلب کرنا اور انھیں پکارنا (مشروع) جائز اور مستحسن ہے۔اس سے کوئی بھی انکار نہیں کرسکتا سوائے اس کے جو انصاف کا دشمن اور حق سے اندھا ہو اور ایسا شخص اولیاء کرام کی برکت سے محروم ہے۔

: دلیل نمبر ۷۲

: مولانا روم رحمتہ اللہ علیہ کے استاذومرشد حضرت شمس تبریز رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

برگزیدہ ذوالجلال پاک وبے ہتما توئی : یا رسول اللہ حبیب خالق یکتا توئی

: دلیل نمبر ۷۳

: حضرت شیخ محدث دھلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

جمال خود نما رحمے بجان راز وشید اکن : خرابم در غم ھجرت جمالت یا رسول اللہ

بہ لطف خود سروسامان جمع بے سروپاکن : بہر صور ت کہ باشد یا رسو ل اللہ کرم فرما

( اخبار الاخیا ر ص۳۲۳)

یا رسول اللہ آپ کی جدائی کے غم سے میں برباد ہوا اپنا دیدار عطا فرمایئے یا رسول اللہ بے سروپا قافلے کو سامان عطافرمایئے

{۲۲}

: دلیل نمبر ۷۴

آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالی نے مجھے فرمایا کہ "یا محمّد لا أعذ ب احدا یسمی باسمک النار " یعنی اے محبوب ﷺ میں اس شخص کو دوزخ کا عذاب نہیں دونگا جس کا نام آپ کے نام پر رکھا گیا ہو۔

(نداء یا محمّد ص۲۲ )

: دلیل نمبر ۷۵

معراج کی رات اللہ تعالی نے آپ ﷺ کو فرمایا " یا محمّد انھنّ خمس صلوات کل یوم ولیلۃ لکل صلو ۃ عشر "فذلک خمسون صلوۃ

یعنی اے محبوب یہ پانچ نماز یں ہیں جنکو میں نے دن رات میں فرض کیا ہے۔ہر نماز کا ثواب دس 10/ نماز ولےکے برابر ہے۔مطلب یہ ہے کہ ثواب کے لحاظ سے 50 نماز وں کے برابر ہے۔

(مشکوۃ ص۵۲۸ ج ۲)

: دلیل نمبر ۷۶

(رواہ احاکم فی المستد رک از کنزالحقائق ص۲۰۴ ج ۲) یا ابابکر انت عتیق اللہ من النار" "

اے ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ دوزخ سے آزاد کر دیئے گئے ہیں۔

: دلیل نمبر ۷۷

(رواہ الشیخان کنوز الحقائق ص ۲۰۴ ج ۲) یا ابابکر ما ظنک با ثنین اللہ ثالثھما" "

اے ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ کا ان دو کے متعلق کیا خیال ہے جن کے ساتھ تیسرا اللہ ہو۔

:دلیل نمبر ۷۸

سر خیل دیوبند مولانا گنگوہی لکھتے ہیں کہ مندرجہ ذیل اشعار کی وجہ سے محبت پیدا ہوتی ہے اور یہ جائز ہے۔

یا محمدؐ مصطفٰی فریاد ہے : یا رسول کبریا فریاد ہے

تم سے ہر گھڑی فریاد ہے (فتاوٰی رشیدیہ : مدد کر بہر خدا حضرت محمدؐ مصطفٰی
ص۳۹۹)

{۲۳}

: دلیل نمبر ۷۹

(رواہ احمد از کنوزالحقائق ص۲۰۴ ج ۲) یا اباذر صل صلوۃ لو قتھا" "

یعنی اے ابوذر اپنے وقت پر نماز ادا کرو۔

: دلیل نمبر ۸۰

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا پائوں مبارک سن ہوگیا تو آپ نے " یا محمدؐ اہ" کہا تو پائوں بالکل ٹھیک ہوگیا۔
(شفاء ص۱۸ ج۲)

یا محمدؐ اہ میں " الف" استغا ثہ کیلئے ہے مطلب یہ ہے کہ اے محبوب میری فریاد رسی فرمایئے۔

: دلیل نمبر ۸۱

کعب الاحبا رضی اللہ عنہ کا یہ معمول تھا کہ جب بھی مسجد میں آتے یا جاتے تو کہتے السّلام علیک ایھاالنبی۔
( شفاء ص۵۳ ج ۲،نسیم الریاض ص۴۶۵ ج۳)

: دلیل نمبر ۸۲

آپ ﷺ کی بارگاہ میں کسی نے غربت کے بارے میں شکایت کی آپ ﷺ نے انھیں وظیفہ بتایا کہ جب آپ گھر میں داخل ہوں تو گھروالوں کو سلام کہیں پھر مجھ پر سلام پڑھیں اور پھر سورۃ الاخلاص پڑھیں۔انہوں نے اس پر عمل کیا تو چند دن کے اندر غربت ختم ہوگئی اور خوشحالی آگئی۔

(جلاء الافہام ص۲۵۵، نسیم الریاض ص۴۶۴ ج۳)

دلیل نمبر ۸۳:

علامہ علی قاری رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں " لانّ روحہ علیہ السلام حاضرۃفی بیوت اھل الاسلام"

(شرح الشفاء ص۴۶۴ ج۳)

آپ ﷺ کی روح مبارک ہر مسلمان کے گھر موجود ہوتی ہے۔اس لیے گھر میں داخل ہوتے وقت " السّلام علی النبی " کی طرح " السّلام علیک ایھاالنبی " بھی درست ہے۔

{۲۴}

دلیل نمبر ۸۴ :

آپ ﷺ کی وفات کے بعد صحابہ ء کرام علیہم رضوان آپ ﷺ کے روضہ مبارکہ پر حاضر ہوئے اور عرض کی السلام علیک یا رسول اللہ

(تنویر الملک ص۲۳۰ ج۱)

دلیل نمبر ۸۵ :

صحابہ ء کرام علیہم رضوان نے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا جنازہ مبارکہ بارگاہ رسالت میں پیش کیا اور عرض کیا" السلام علیک یا رسول اللہ" پھر کہا کہ ابو بکر حاضر ہے اور آپ کے پاس دفن کرنے کی اجازت درکار ہے آواز آئی" ادخلو ا الحبیب الی الحبیب "یعنی دوست کو دوست کے ساتھ ملائو۔

تفسیر کبیر ص ۸۷ ج۲۱ ،نزھۃالمجالس ص۱۷۹ ج )

۲)

: دلیل نمبر ۸۶

ابوبکر بن مجاھد نے خواب دیکھا کہ آپ ﷺ نے جناب شبلی رحمتہ اللہ علیہ کو دونوں بھوئوں کے درمیان بوسہ دیا اوراس شفقت کی وجہ یہ بتائی کہ شبلی رحمتہ اللہ علیہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ "صلّی اللہ علیک

یا رسول اللہ"پڑھتے ہیں۔(القول البدیع ص ۱۷۳ ، جلاء الافہام ص۲۵۸ ، فضائل درود شریف از مولوی زکریا)

: دلیل نمبر ۸۷

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ ان الفاظ سے درود شریف پڑھتے تھے "یا محمّد صلّی اللہ علیک وسلم"
(القول البدیع ص۲۲۵ )

: دلیل نمبر ۸۸

جب بھی حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ مسجد میں داخل ہوتے تو ان الفاظ سے سلام عرض کرتے ۔" السّلام علیک یا رسول اللہ"
( القول البدیع ص۱۸۵ )

{۲۵}

: دلیل نمبر ۸۹

ایک اعرابی آپ ﷺ کے روضہء انور پر حاضر ہوئے اور عرض کیا " یا رسول اللہ ماقلت سمعنا " یا رسول اللہ آپ ﷺ نے جو فرمایا ہم نے سن لیا ہے ہم آپ ﷺ سے بخشش کی دعا کرتے ہیں۔"فنودی من قبرہ قد غفرتک " قبر انور سے آوا ز آئی کہ تیری مغفرت ہوگئی۔
( مدارک ص۲۲۴ ج ۱)

: دلیل نمبر ۹۰

" یا ابارافع اُقتل کل کلب بالمدینہ"
(رواہ احمد کنوز الحقائق ص ۲۰۴ ج۲)

اے ابو رافع ؓمدینہ منورہ کے تمام کتوں کو قتل کردو۔

:دلیل نمبر ۹۱

-"یا ابا سعید لا یا کل بعامک الا تقی " ( رواہ حاکم کنوز، الترمذی فی النوادر الحقائق ص۲۰۴ جلد ۲)

یعنی اے ابو سعید رضی اللہ عنہ تمھارا کھانا متقی شخص کے علاوہ کوئی نہ کھائے۔صحابہء کرام علیہم رضوان کا یہ طریقہ تھا کہ دور و نزدیک ، حاضر وغائب کو ہر جگہ سے ہر حال میں ایک دوسرے کو " یا " کے ساتھ پکارتے تھے۔اس میں ان کا کوئی اختلاف نہ تھا۔یہی طریقہ تمام مسلمانان اھلسنت کا ہے۔منکرین و وھابیوں کا اعتراض صرف اہلسنت وجماعت پر نہیں بلکہ آپ ﷺ اور صحابہؓ کرام علیہم الرضوان پر ہے۔

: دلیل نمبر ۹۲

مفتی غلام رسول صاحب دارالعلوم جماعتیہ نے فرمایا کہ اذان سے پہلے اور بعد دونوں اوقات میں " الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ " جائز ہے۔ ( فتاوی جماعتیہ ص۱۲۵ )

: دلیل نمبر ۹۳

یا ابافاطمہ ان اردت تلقائی فا کثر السجود" " (کنوز الحقائق ص۲۰۴)

اے ابو فاطمہ ؓاگر تم میری ملاقات چاہتے ہو تو سجدوں کی کثرت کرو ( یعنی سجدے زیادہ کیا کرو مراد نماز پڑھنا ہے۔)واللہ اعلم۔

{۳۶}

: دلیل نمبر ۹۴

یا ابا ھریرۃ اذا تو ضأ ت فقل بسم اللہ" یعنی اے ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ جب بھی آپ وضو کریں تو بسم " اللہ"پڑھا کریں۔

:دلیل نمبر ۹۵

(از کنوز الحقائق ص۲۰۴ ) -"یا با ھریرۃ جدد الاسلام تکثیر من الشھادۃ"

اے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اسلام کی تجدید کرتے رہو اور کلمہ ء شھادت کثرت سے پڑھا کرو۔

:دلیل نمبر ۹۶

( البصائر از کنوزالحقائق ص۲۰۴ ) یا اخی عمر لا تنلسنا من دعائک " "

اے بھائی عمر ہمیں اپنی دعاء میں نہ بھولنا۔

: دلیل نمبر ۹۷

(کنوز الحقائق ) یا ابن عباس اذا قرأت فرتل"۔"

اے ابن عباس جب آپ تلاوت کریں تو ٹھہر ٹھہر کر پڑھا کریں۔

: دلیل نمبر ۹۸

(کنوز الحقائق ص۲۰۵ ) یا سعد ارم فداک اُمی وأبی" "

اے سعد رضی اللہ عنہ تیر اندازی کرو میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوجائیں۔

: دلیل نمبر ۹۹

" یا عائشہ اعطی ولا تحصی فیحصی اللہ علیک "

اے عائشہ رضی اللہ عنہا سخاوت کیا کرواللہ کی راہ میں اور گنتی نہ کیا کرو ور نہ اللہ تعالیٰ بھی تمھیں گن کر عطا کریگا۔

{۴۷}

: دلیل نمبر ۱۰۰

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب کوئی بارگا ہ نبوی میں حاضر ہو نا چاہے تو اس کا سنت طریقہ یہ ہے کہ قبر انور کی طرف منہ کر ے اور قبلہ شریف کی طرف پشت کرے اور اس طرح عرض کرے "السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ و برکاتہٗ" ( مسند امام اعظم ص۱۲۶ )

: دلیل نمبر ۱۰۱

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ جب بھی سفر سے واپس آتے تو بارگاہ نبوی ﷺمیں حاضر ہوکر عرض کرتے " السّلام علیک یا رسول اللہ " (مسند امام اعظم ص۱۲۶ حاشیہ نمبر ۴)

: دلیل نمبر ۱۰۲

"سیّدناابرھیم علیہ السلام جب کعبۃ اللہ کی تعمیر سے فارغ ہوئے توآواز دی "ایھاالنّاس انّ ربکم قد اتخذ بیتا فحجّو ہ

یعنی اے لوگوں ! بیت اللہ شریف کا حج کرو۔تو قیامت تک جتنے بھی لوگ پیدا ہونے والے ہیں ان سب نے آواز کو سن لیا اور جن کی قسمت میں حج تھا انہوں نے لبّیک کہا۔

تفسیر ابنِ کثیر ص۲۱۶ ج۳،بخاری شریف ص۴۷۶ حاشیہ نمبر ) ۵ )

لبیک کہنے والوں میں آپ ﷺ بھی تھے۔انھیں بھی آواز دی گئی اور انہوں نے جواب بھی دیا۔

(حیٰوۃ الحیوان ص ۱۱۵ ج۱ )

: دلیل نمبر ۱۰۳

امام زین العابدین رضی اللہ عنہ اپنے قصیدے میں فرماتے ہیں۔"یا رحمۃ للعٰلمین ادرک لزین العابدین محبوس فی
" ایدی الظالمین فی موکب ومزدحم

البصائر ص ۳۷ ، احسن المٰارب )
( ص۳۴

اے دونوں جہاں کیلئے رحمت زین العابدین کی مدد فرمایئے کہ وہ (ازدحام ) ظالموں کے ہجوم میں پھنس گیا ہے۔

{۲۸}

: دلیل نمبر ۱۰۴

جب آپ ﷺ معراج کی رات حضرت موسیٰ علیہ ا لسلام کی قبر انور پر تشریف لائے تو موسیٰ علیہ السلام اپنی قبر مبارک میں نماز ادا فرما رہے تھے انہوں نے نماز میں پڑھا" اشھد انک یا رسول اللہ " اے اللہ کے رسول میں آپ کی ( الانوار المحمدیہ من المواھب اللدنیہ ص۳۳۴ ) رسالت کی گواہی دیتا ہوں۔

: دلیل نمبر ۱۰۵

سیّد نا ابراھیم ،سیّدنا موسیٰ ،سیّدنا عیسیٰ علیھم السلام بلند آواز سے ان الفاظ کے ساتھ سلام پڑھتے تھے۔

" السلام علیک یا اول ، السلام علیک یا آخر ، السلام علیک یا حاشر۔ﷺ "

( انوار محمدیہ ص۳۳۴ )

: دلیل نمبر ۱۰۶

سیّدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے حکم سے جب مسیلمہ کذّاب کے ساتھ لڑائی ہوئی تو صحابہ کرام نے میدان جنگ میں مسلمانوں کے شعار کے (مطابق ) طور پر بلند آواز سے " یا محمّداہ " کہا۔

(البدایہ والنھایہ ص۳۳۴ ج۲)

شعار اس لفظ کو کہتے ہیں جسے فوج اپنے درمیان مقرر کرتی ہے تاکہ دوست اور دشمن کے درمیان فرق ہوجائے۔صحابہ کرام علیہم الرضوان نے یہ مقرر فرمایا تھا کہ جو یا محمداہ کہے تو اسے مسلمان مانا جائے گا اور جو یہ نہ کہے تو وہ مرتدوکافر ہوگا۔

قاموس ص۲۸۱ ، صراح ص۱۸۷ ،لغات الحدیث ص۵۸ ش ،)

لغات عربی مختارالصحاح ص۳۳۹ ، المنجد ص۵۳۰ ، مفردات
( ص۵۴۱

شعار یعنی یہ صحابہء کرام علیہم الرضوان کی نشانی تھی۔اسی طرح آج جو بھی لوگ یا رسول اللہ ، یا حبیب اللہ اور یا محمد اہ کہتے ہیں تو وہ صحیح اہل سنت وجماعت ہیں اور مخالفت کرنے والے گمراہ (کافر)ہیں۔

{۲۹}

: دلیل نمبر ۱۰۷

: جناب عاشق الرحمٰن والرسول حاجی محمد امین صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

الصلوٰۃ والسلام یا رحمۃ للعلمین

قاب قوسین آپ ﷺ کا مقام یا رحمۃ للعلمین

خیرات دیدار چاہیئے خوار وبے نوا محمد امین کو

آپ کا مداح عاجز مداح یا رحمۃ للعلمین

(کتاب الحمدللہ ص۱۰۰)

اسی طرح چودہ ( ۱۴ )اشعار ذکر کیے ہیں۔

: دلیل نمبر ۱۰۸

الحاج مولوی احتشام الحق دیوبندی نے بارگاہ نبوی میں اسطرح سلام عرض کیا ہے۔

السلام علیک یا خیر خلق اللہ : آلسلام علیک یا رسول اللہ

السلام علیک یا سید ولد آدم : السلام علیک یا حبیب اللہ

( تجلیات مدینہ ص۸۱)

: دلیل نمبر ۱۰۹

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں جنگ کے وقت مسلمانوں کا شعار یا محمد ﷺ ، یا منصور امتک تھا۔اے محبوب اے مدد کیے گئے اپنی امت کی مدد فرمایئے۔

(فتوح الشام للواقد ی ص۱۶۰ ج ۲)

: دلیل نمبر ۱۱۰

آپ ﷺ کی وفات کے بعد حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمایا" السلام علیک یا سیدالمرسلین ، یا خاتم النبیین ، ویا شفیع المذنبین ، طبتَ حیاو میّتا ورحتَ

{۳۰}

سعیداً ومحموداً وتر کتنا فی دار الظلام فکیف نعیش فی دارالدنیا بغیرک "

( تذکرۃ الواعظین ص۴۷۲ )

اے محبوب آپ زندگی اور موت دونوں میں خوش ہیں۔آپ ﷺ نیک بخت اور صفت کیے گئے ، تشریف لے گئے ، آپ ﷺ نے ہمیں تاریکی کے گھر میں چھوڑ دیا ، ہم یہاں ( دنیا میں ) آپ کے بغیر کیسے زندگی گزاریں گے۔

دلیل نمبر ۱۱۱ :

بھنسا کی جنگ میں ایک مرتبہ صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین سخت مشکل میں گرفتار ہوگئے " وکان شعار المسلمین تلک اللیلۃ ینا دون یا محمد یا محمد ﷺ یا نصراللہ انزل"

( فتوح الشام ص۲۱۸ )

اس رات صحابۂ کرام علیہم الرضوان کا شعار یہ تھا یعنی یا محمد یا محمد ﷺ کے الفاظ سے آپ ﷺ کو پکارتے تھے اور نصراللہ انزل کے الفاظ سے اللہ تعالی کی مدد طلب کرتے تھے۔

دلیل نمبر ۱۱۲ :

حضرت مولانا شیخ المشائخ قدوۃالسالکین ، زبدۃالعارفین اخون حافظ عبدالمقتدر رحمتہ اللہ علیہ اپنے دیوان میں فرماتے ہیں :

مجھے دیدار سے مشرف فرما : آے داعی ھادی برھان

مجھے دیدار سے مشرف فرما : نورانی ماہ تاباں

آپ کے نور سے پیدا ہوا ہے ...الخ یہ دنیا وعقبیٰ سب کچھ :

(دیوان حافظ البوری ص۱۶ ،ولادت حافظ البوری ۱۱۲۸ھ ،وفات ۱۲۱۵ھ ،بحوالہ تذکرہ اولیاء پاکستان ص۸۰۹ )

دلیل نمبر ۱۱۳ :

حاجی محمد امین صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

{۳۱}

السّلام علیک یا نور الھدٰی

مرحبا ، مرحبا ،مرحبا ، مرحبا

{۳۲}( گلزارِمدینہ ص ۵ )

: دلیل نمبر ۱۱۴

ایک دفعہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ کے زمانے میں قحط سالی ہوئی ، ایک شخص روضۂ انور پر حاضر ہو ا اور عرض کیا " استسق لا متک یا رسول اللہ " اے اللہ کے رسول ﷺ اپنی امت کیلئے بارش کی دعا فرمایئے۔آپ ﷺ نے خواب میں بشارت عطا فرمائی۔

(حجۃ اللہ ص۴۳۰ ج ۲ )

: دلیل نمبر ۱۱۵

آپ ﷺ کی وفات کے بعد عورتوں کی تعزیت کی مجلس میں حضرت سیدۃالنساء فاطمۃ الزھراء رضی اللہ عنہا نے بلند آواز سے درود شریف پڑھا "یا خاتم الرسل المبارک ضوئہ صل علیک منزل القرآن"

(سیرۃابن ھشام ص۳۸۰ ج ۲ )

یعنی اے رسولوں کے سردار (خاتم ) اے مبارک نور آپ ﷺ پر قرآن نازل کرنے والے ( اللہ تعالی ) کی طرف سے درود ہو۔

: دلیل نمبر ۱۱۶

سیدنا زھیر رضی اللہ عنہ صحابیِ رسول ﷺ نے عرض کی "امنن علینا رسول اللہ فی کرم وانک المراء نرجو ہ وننتظر" ( سیرۃ ابن ھشام ص۳۰۶ ج۲ )

یا رسول اللہ مہربانی فرمایئے اور ہم پر احسان فرمایئے ہم آپکے کرم کے امید وار ہیں۔

: دلیل نمبر ۱۱۷

: ایک دوسرے صحابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا

{۳۲}

واین فرار الناس الا الی الرسول : ولیس لنا الاالیک فرارنا

(حجۃاللہ ص۲۳۷ ج ۲)

یا رسول اللہ آپ کے علاوہ ہمارا کون ہے کہ ہم اسکی طرف مشکل اور سختی کے وقت دوڑیں۔رسول کے علاوہ لوگوں کے فرار کی جگہ کونسی ہے۔

: دلیل نمبر ۱۱۸

سیدنا عباس رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا۔"یا برد نا را لخلیل یا سبا ، لعصمۃ النار وھی تحرق "
(نسیم لریاض ص۲۰۵ ج ۲)

اے ابراھیم خلیل اللہ علیہ السلام کی آگ کو ٹھنڈا کرنے کے ذریعے اور ان کو سخت آگ سے بچانے کے سبب۔

: دلیل نمبر ۱۱۹

ایک اعرابی روضہء انور پر حاضر ہوئے اورعرض کیا السلام علیک یا رسول اللہ اور پھر عرض کی۔

فیہ العفاف وفیہ الجود والکرم : نفسی الفداء لقبر انت ساکنہ

( خلاصۃ الوفاء ص۸۵)

میری روح اس قبر (انور ) پر قربان ہو جائے جس قبر (انور ) میں آپ ﷺ تشریف رکھتے ہیں۔جس میں عفو ، بخشش اور مہربانی ہے نے فرمایا کہ مجھے خواب میں سرکاردو عالم ﷺ نے فرمایا کہ اس اعرابی کو بخشش کی بشارت دے دو۔

( خلاصۃ الوفاء ص۸۵ )

: دلیل نمبر ۱۲۰

سیدنا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے عرض کیا۔

ارجو رضاک واحتمی بحماک : یا سیدالسا دات جئتک قاصدا

یا رسول اللہ بندہ آپ کے دربار میں حاضر ہے آپ کی خوشنودی اور حفظ وامان چاہیئے۔

( قصیدہ نعما نیہ ص ۱)

{۳۳}

: دلیل نمبر ۱۲۱

شھاب الدین خفاجی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

مواطئہ اثمد للمقل : فیا سیّدالرسل یا من تری

(نسیم الریاض ص۵۷۹ ج۴)

اے رسولوں کے سردار۔اے وہ (عظیم ) شخصیت جنکے قدموں کی مبارک خاک آنکھوں کا سرمہ ہے۔

: دلیل نمبر ۱۲۲

آپ ﷺ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کی پھوپی حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا۔

وکنت بنا برا ولم تک جا فیا : آلا یا رسول اللہ کنت رجاء نا

(حجۃاللہ ص۳۳۹ ج ۲)

یا رسول اللہ آپ ﷺ کی ذات سے ہماری امید یں قائم ہیں۔آپ ﷺ نے ہمیشہ اچھا سلوک کیا ہے۔آپ ﷺ نے کبھی بد سلوکی نہیں کی۔

: دلیل نمبر ۱۲۳

تحریک آزادی کے ایک شھید فضل حق خیر آبادی رحمتہ اللہ علیہ نے کالاپانی کے جزیرے میں عرض کیا۔

(الشور ۃ الھندیہ ص۳۱۳) یا رحمۃ للعلمین ارحم علی من لا لہ فی العالمین وثاء" "

اے رحمت عالمین اس شخص پر رحم فرمایئے جس کیلیے اس زمانے میں کوئی رحم نہیں۔

: دلیل نمبر ۱۲۴

شاہ عبدالعزیز محدثِ دہلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔

من وّجھک المنیر لقد نور القمر : یا صاحب الجمال ویا سید البشر

تفسیر عزیزی پارہ نمبر ۳۰، اردو ص۳۷۰ ، فارسی )
( ص۲۲۷

اے حسن وجمال کے مالک ، اے انسانوں کے سردار ، آپ کے روشن چہرے سے چاند نے

{۳۴}

روشنی حاصل کی ہے۔

: دلیل نمبر ۱۲۵

آپ ﷺ کے وصال کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمایا " السّلام علیک یا حبیب اللہ و یا نبی اللہ ذھبت الی دارالسرور وترکتنا فی دارالغرور فکیف نحیی الی یوم النفور"

(تذکرۃ الواعظین ص ۴۷۲)

اے اللہ کے محبوب نبی ﷺ آپ دارالسرور یعنی خوشی کے گھر تشریف لے گئے اور ہمیں دھوکہ کے گھر چھوڑ گئے۔ہم مرنے تک کیسے زندگی گزاریں گے۔

: دلیل نمبر ۱۲۶

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بھی حاضر بارگاہ رسالت ہوئے اور عرض کیا۔"السلام علیک یا افصح العرب ومنبع الجود والکرم ویا صاحب التاج والعلم ذھبت الی دارالرضوان وترکتنا فی دارالخزلا ن لان فما ندری کیف نجدالامان۔" (تذکرۃ الواعظین ص۴۷۲ )

اے عرب کی فصیح ترین شخصیت اور سخاوت اور کرم کے سر چشمے ، تاج وعلم والے ( یا رسول اللہ) آپ جنت کی طرف گئے اور ہمیں شرمندگی کے گھر چھوڑ دیا۔ہم نہیں جانتے کہ کیسے امن پائیں گے۔

: دلیل نمبر ۱۲۷

حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی بارگاہ رسالت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا "السّلام علیک یا سیّد السادات ویا خزائن الرحمۃ والسعادۃ اخترت العقبیٰ وترکتنا فی دارالدنیا "

(تذکرۃالواعظین ص۴۷۲ )

یعنی اے سرداروں کے سردار آپ ﷺ پر سلام ہو۔اے رحمت ونیک بختی کے خزانے آپ نے آخرت کو ترجیح دی اور ہمیں دنیا میں چھوڑ گئے۔

: دلیل نمبر ۱۲۸

اسی درمیان حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ تشریف لائے اورعرض کیا " الصلوٰۃ السلام علیک یا نور الھدیٰ وتا "ج الوریٰ انت ذھبت الی دارالجنان وتر کتنا فی دارالبطلان فکیف حالنا

(تذکرۃالواعظین ص۴۷۲)

اے ھدایت کے نور اور مخلوق کے تاج آپ ﷺ پر صلوۃ وسلام ہو۔آپ جنتوں کی طرف گئے اور ہمیں خرابی کے گھر چھوڑگئے ہما را کیا حال ہوگا۔

:دلیل نمبر ۱۲۹

اسی دوران حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ بھی تشریف لائے اورعرض کیا "الصّلوٰۃ والسلام علیک یا امام المتقین ویا امین رب العٰلمین رحلت الی دارالقرار وترکتنا فی الدنیا وفی داربلا اعتبار فکیف فی یوم البوار "

( تذکرۃالواعظین ص۴۷۳ )

اے پرہیز گار وں کے امام اور رب العالمین کے امین آپ ؐپر صلوۃ وسلام ہو آپ نے دار قرار کی طرف سفر فرمایا اور ہمیں دنیا اور بے اعتبار ی کے گھر میں چھوڑ گئے۔ہمارا قیامت کے دن کیا حال ہوگا۔

: دلیل نمبر ۱۳۰

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے بھی عرض کیا " الصلوٰۃوالسلام علیک یاسلطان الأنبیاء ویا برھان الأصفیا ء انت سافرت الی دارالامان وتر کتنا فی دارالاحزان فکیف حالنا یا نبی آخر الزمان"۔

(تذکرہ الواعظین ص۴۷۳ )

اے سلطان الانبیا ء اور برھان الاصفیا ء آپ ﷺ پر صلوۃ و سلام ہو۔آپ نے دارالامان کی طرف سفر کیا اور ہمیں غم کے گھر چھوڑ گئے۔اے محبوب ﷺ اے نبی آخرالزماں ہمارا کیا حال ہوگا۔

: دلیل نمبر ۱۳۱

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بھی تشریف لائیں اور عرض کیا کہ " السلام علیک یا رسول الثقلین و

{۳۶}

یا امام القبلتین ذھبت الی دارالنعیم وترکتنا فی دارالغنیم فکیف معیشتنا من الخواص والعمیم"

(تذکرۃالواعظین ص ۴۷۳ )

اے جن وانس کے رسول علیہ السلام ، اے دونوں قبلوں کے امام آپ ﷺ پر سلام ہو آپ نعمتوں والے گھر تشریف لے گئے اور ہمیں غموں والے گھر میں چھوڑ گئے ہم خواص وعوام کی زندگی کیسے گزریگی۔

:دلیل نمبر۱۳۲

علامہ سمہودی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

وقدرجوتک یا ذالفضل تشفع لی : آنت الشفیع وامالی معلقۃ

(خلاصۃ الوفاء ص۸۵)

اے شفاعت فرمانے والے میری آرزوئیں آپ سے وابستہ ہیں۔اے فضل کے مالک میں آپ کی شفاعت کا امیدوار ہوں۔

: دلیل نمبر ۱۳۳

الشیخ احمد رفاعی رحمتہ اللہ علیہ جب بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئے تو عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ جب میں دور ہوتا ہوں تو روح کو اپنا نائب مقرر کرکے آپ ﷺ کی خدمت میں بھیجتا ہوں وہ میری طرف سے اس پاک سرزمین کو بوسہ دیتی ہے۔اب جب مجھے حاضری کی سعادت ملی ہے تو آپ ﷺ اپنا دست اقدس ظاہر فرمایئے تاکہ میرے ہونٹ اسے چومنے کی سعادت حاصل کریں تو فوراً آپ ﷺ کا دست اقدس ظاہر ہوا اور آپ

رحمتہ اللہ علیہ نے بوسہ دیا۔ (نسیم الریاض ص۴۴۲ ج ۳+ فضائل حج )

: دلیل نمبر ۱۳۴

امام ابنِ حجر الھیتمی الشافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں " یا رسول اللہ یا جد الحسین کن شفیعی یا امام الحرمین "
(النعمۃ الکبریٰ ص۲۶ )

اے رسولِ خدا وامام حسین رضی اللہ عنہ کے نانا ﷺ میری شفاعت فرمایئے۔

{۳۷}

: دلیل نمبر ۱۳۵

: امام شرف الدین البوصیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

سواک عندحلول الحادث العمم : یا اکرم الخلق مالی من الوذبہ

( قصیدہ بردہ شریف)

اے مخلوق میں معزز ترین مہربان نبی ﷺعام مصائب کے نزول کے وقت آپ ﷺ کے سوا ہماری کوئی جائے پناہ نہیں کہ ( ہم وہاں پناہ لیں)۔

: دلیل نمبر ۱۳۶

: حضرت العارف الصرمری رحمۃ اللہ علیہ نے عرض کیا

ھدانا بہ اللہ من کل تیہ : آلایا رسول الالہ الذی

(نسیم الریاض ص ۳۰۵ ج ۱)

یا رسول اللہ آپ ﷺ کے طفیل اللہ تعالیٰ نے ہمیں بچایا اور ھدایت عطا فرمائی۔

: دلیل نمبر ۱۳۷

: شیخ سعدی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

علیک الصلاۃ اے نبی والسلام : چہ وصف کندی سعدی نا تمام

( بوستان سعدی ص۱۱)

سعدی ناقص آپ ﷺ کی تعریف کیسے کرسکے گا یانبی اللہ آپ پر درود وسلام ہو۔

:دلیل نمبر ۱۳۸

حضرت سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی خالہ یا پھوپھی نے عرض کیا کہ " اے ہاشم کے بیٹے میری روح آپ پر قربان ہو آپ ﷺ اللہ تعالی کے امین اور ساری مخلوق کیلئے رسول ہیں"

( الاصابۃ فی تمییزالصحابہ
ص۳۲۸ ج۴)

{۳۸}

: دلیل نمبر ۱۳۹

صحابئ رسول حضرت مازن بن عضوبہ رضی اللہ عنہ نے عرض کی یا رسول اللہ آپ ﷺ کی خدمت میں میری سواری دوڑتی ہوئی آئی۔اس نے عمان سے عرج تک ایسا راستہ طے کیا کہ جس کے دونوں طرف درخت تھے۔

(الاصابۃ ص۳۳۶ ج۴)

: دلیل نمبر ۱۴۰

: مولانا عبدالرحمٰن جامی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

انما الفوزوالفلاح لدیک۔ : یا نبی اللہ سلام علیک

(سلسلۃالذھب ص۱۴ ، روح البیان ص۱۵۲ ج ۱)

اے اللہ کے نبی ﷺ آپ پر سلام ہو ،کامیابی اور کامرانی آپ کے پاس ہے۔

: دلیل نمبر ۱۴۱

ترحم یا نبی اللہ ترحم : زمھجوری بر آمد جانِ عالم

( زلیخا ص۱۵ ، فضائل درود شریف )

آپ کی جدائی کی وجہ سے تمام عالم کی روح نکلنے والی ہے۔اے اللہ کے نبی رحم فرمایئے رحم فرمایئے۔

: دلیل نمبر ۱۴۲

مولانا احمد تھانسیری لکھتے ہیں " یا مولائی" ، اے میرے آقا ومولی ﷺ مجھ پر رحم فرمایئے ، مدد فرمایئے ، کرم فرمایئے کیونکہ آپ کے علاوہ میری کوئی جائے پناہ نہیں۔ (اخبار الاخیار ص ۱۴۶)

: دلیل نمبر ۱۴۳

ھشیم بن جمیل الانطاکی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے امام عبدالرحمٰن رحمتہ اللہ علیہ کی ٹوپی دیکھی جو ایک گز لمبی تھی اس کے اندر " یا محمّد ﷺیا منصور ﷺ " لکھا ہوا تھا۔

( میزان الاعتدال ص۵۷۴ ج۲ )

{۳۹}

: دلیل نمبر ۱۴۴

شیخ المحدثین شاہ عبدالحق دھلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

آخرابم در غم ھجرِ جمالت یارسول اللہ : جمال خود نمارحمے بجان زار شیدا کن

بہر صورت کہ باشد یا رسول اللہ کرم فرما : بلطف خودسرو سامان جمع اے سرو پا کن

( اخبار الاخیار ص۳۲۳)

یا رسول اللہ آپ کی جدائی کی وجہ سے میرا حال خراب ہے اپنا چہرہ انور دکھایئے اور عاشق زار پر رحم فرمایئے۔
یارسول اللہ بہر صورت رحم فرمایئے میرے پر اگندہ خراب حال اسباب کو ترتیب دیجئے۔

: دلیل نمبر ۱۴۵

( مکتوبات برحاشیہ اخبار الاخیار ص۳۱۶) صلی اللہ علیک یا رسول اللہ وسلم

: دلیل نمبر ۱۴۶

مجددِ چودھویں صدی ، مفتی اعظم الشاہ احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

رسول اللہ انت بعثت فینا : کریما رحمۃ حصنا حصینا

تخوفنی العدی کیدا متینا : اجر نی یا امان الخائفینا

(فتاوٰی رضویہ ص۳۷۱ ج ۱)

یا رسول اللہ آپ ﷺ ہم میں کریم ، رحمت ، قوی محافظ بنائے گئے ہیں۔ہمارے دشمن کو مضبوط تد بیر سے ڈرایئے۔مجھے پنا ہ دیجئے۔اے ڈرے ہوئے کی جائے پناہ۔

: دلیل نمبر ۱۴۷

حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ فرماتے ہیں

آمت کا حق نے کردیا آپ ﷺ کے ہاتھ : بس اب چاہو تراؤ ڈوباؤ یا رسول اللہ

( گلزارِ معرفت ص۷ )

{۴۰}

: دلیل نمبر ۱۴۸

(امداد المشتاق ص۵۹ ) الصلٰوۃ و السّلام علیک یا رسول اللہ کے جواز میں کوئی شک نہیں۔

: دلیل نمبر ۱۴۹

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی ؒ اپنے مرید کو تعلیم دیتے ہیں کہ " اکیس (۲۱ ) مرتبہ استغفراللہ اور تین مرتبہ
"الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ -" پڑھو۔

: دلیل نمبر ۱۵۰

ہم اھل سنت وجماعت کا عقیدہ ہے کہ غیر اللہ کو پکارنا جائز ہے۔وہابی خارجی اسے شرک کہتے ہیں۔یاجو بھی یا
رسول اللہ ﷺ کو شرک کہتے ہیں وہ وہابی خارجی ہیں
( فتاوٰی خیریہ ص۱۸۶ ، عقائد المسلمین ص۱۷ )

: دلیل نمبر۱۵۱

: سیّد نا محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

یا حبیب اللہ اسمع قالنا : یا رسول اللہ انظر حالنا

خذیدی سھل لنا اشکالنا : انّنی فی بحر ھمّ مغرق

( جاء الحق ص۲۰۱ ج ۱) (تنویر الایمان بوسیلۃ اولیاء الرحمٰن
ص۲۱۴ )

یا رسو ل اللہ میرے حال پر رحم فرمایئے اور میری فریاد رسی فرمایئے ، میں مشکلات کے دریا میں غرق ہوں ۔میری دستگیری فرمایئے اور میری مشکلات حل فرمایئے۔

دلیل نمبر ۱۵۲ :

ولی کامل حاجی محمّدامین صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں :

تصیب دِرب کرہ سرداری اغثنی یا رسول اللہ　　اللہ آپ کو سرداری عطا فرمائے اغثنی یا رسوال اللہ

شولہ راپیخہ لاچاری اغثنی یا رسول اللہ　　قسمت میں میری لاچاری ہے اغثنی یا رسوال اللہ

{۴۱}

خاورے ددر ستام پہ سرکہ شی لطف وکرم بہ ولی　　آپ کے در کی خاک اگر سر پر ہو تو لطف وکرم ہوگا

لرمہ دا امید واری اغثنی یا رسول اللہ　　یہ امید رکھتا ہوں اغثنی یا رسول اللہ

فقیر گدا محمد امین برائے رب العالمین　　فقیر گدا محمد امین واسطے رب العالمین

شاہ مختار کو کہتا ہے اغثنی یا رسول اللہ　　وائی پہ شاہ مختاری اغثنی یا رسول اللہ

(دیوان مدح ص۲۲۲ )　　اسی طرح بارہ اشعار ہیں

دلیل نمبر ۱۵۳ :

آپ ﷺ کی مثالی صورت کا تصور کرکے درود شریف پڑھے۔دائیں طرف یا احمد ،بائیں طرف یا محمد ، اور دل پر ہزار مرتبہ یا رسول اللہ پڑھے انشاء اللہ خواب میں یا بیداری میں زیارت رسول ﷺ ہوجائیگی۔

( ضیاء القلوب ص۳۹)

دلیل نمبر ۱۵۴ :

: علامہ ڈاکٹر محمد اقبال مرحوم فرماتے ہیں

نگاہے یا رسول اللہ نگاہے : دلش نالد چرانا لد ؟ ندا ند

( ارمغان حجاز ص۳۸ )

: دلیل نمبر ۱۵۵

حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی بہن حضرت سیّدہ زینب رضی اللہ عنہا نے میدان کربلا میں عرض کی "یا محمد اہ یا محمد اہ صلی اللہ علیک "

(البدیہ والنھایہ ص۱۹۳ ج ۸ )

: دلیل نمبر ۱۵۶

حضرت جلال الدین سیوطی رحمتہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ روم کے کفار نے تین غازیوں کو گرفتار کیا تو انہوں بلند آواز سے " یا محمداہ یا محمد اہ" کہا

( شرح الصدور ص۹۰ )

{۴۲}

: دلیل نمبر ۱۵۷

یعنی یہ درود شریف آپ کی تعظیم کیلئے ہے۔ درود شریف کی مشہور کتاب " دلائل الخیرات " میں ہے " ھٰذہ الصلوٰ ۃ تعظیماً لحقک یا سیدنا محمد اً"

(ص ۱۳۸ ، مطالع المسرات ص۸۲ ۲ )

: دلیل نمبر ۱۵۸

حضرت شیخ عبدالقادر البغدادی الصدیقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ درج ذیل درود شریف کو ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے تمام مصیبتیں ٹل جاتی ہیں "الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیّدی یا رسول اللہ قلت حیلتی ادرکنی"
(افضل الصلوات ص۱۵۵)

: دلیل نمبر ۱۵۹

جزیرہء سقر کے ایک مسلمان قیدی نے جیل میں آپ ﷺ سے مدد طلب کی "کان یستغیث ویقول یا رسول اللہ " جب اُس مسلمان قیدی نے یا رسول اللہ کہا تو وہاں کسی کا فرنے کہا " قل لہٗ ینقذک "کہ اپنے رسول سے کہو کہ تمھیں رہائی دلائے۔جب رات ہوئی تو کوئی شخص جیل میں آیا اور کہا کہ اذان دو جب اس نے اذان میں اشھدانّ محمدارسول اللہ پڑھاتو فوراً زنجیریں ٹوٹ گئیں اور وہ جیل سے رہا ہوگئے۔(حجۃ اللہ ص ۲۰۹ ج ۲ )

: دلیل نمبر۱۶۰

ایک مسلمان قیدی نے کہا کہ ایک کافر بادشاہ کا جہاز سمندر میں پھنس گیا۔تین ہزار افرادنے زور آزمائی کی مگر جہاز کو نہ نکال سکے۔آخر کار مسلمان قیدیوں سے کہا کہ آپ لوگ جہاز نکالیں " فقلنا باجمعنا یا رسول اللہ " تمام قیدیوں نے ملکر بیک آواز یا رسول اللہ کا نعرہ لگا یا اور جہاز کو زور لگا کر نکال لیا حالانکہ ہم صرف چار سو پچاس(۴۵۰) آدمی تھے۔
( حجۃ اللہ ص۴۱۰ ج ۲ )

: دلیل نمبر ۱۶۱

حضرت ابو یونس رحمۃ اللہ علیہ کو معلوم ہوا کہ امیر شہر نے دوسو (۲۰۰) علماء کو گرفتار کیا۔ابو یونس رحمۃ اللہ علیہ

{۴۳}

نے انھیں آزاد ہونے کیلئے بار گاہ رسالت میں اس طرح فریاد کرنے کیلئے عرض کی " یا احمد ، یا محمدّ یا ابا القاسم یا خاتم النّبیّین یا سید المرسلین یا من جعلہ رحمۃ للعٰلمین " خواب میں آپ ﷺ نے بشارت دی کہ " غدا یطلقون ان شآء اللہ "
کل ان شآء اللہ آپ آزاد ہوجائیں گے۔جیسے ہی صبح ہوئی وہ سب آزاد کردیئے گئے۔
(حجۃ اللہ ص۴۱۰ ج ۲)

: دلیل نمبر ۱۶۲

حضرت ابو اسحاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میرا اونٹ گم ہوگیا تلاش کرنے پر بھی نہ ملا تو پھر مدینہ منورہ کیطرف مُنہ کیا اور ان الفاظ سے فریاد کی" یا سیّدی یا رسول اللہ انا مستغیث بک" فوراً میرا اونٹ واپس مل گیا۔

( حجۃ اللہ ص۴۱۵ )

: دلیل نمبر ۱۶۳

آپ ﷺ نے ابو عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں فرمایا کہ جب بھی آپ کو کوئی تکلیف دے تو مجھے ان الفاظ سے پکار کر فریاد کریں " انا مستجیر ک بک یا رسول اللہ " یا رسول اللہ میں آپ کی پنا ہ چاہتا ہوں۔

( حجۃ اللہ ص ۴۱۵)

: دلیل نمبر ۱۶۴

حضرت ابو سالم رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے یہ (مذکورہ ) واقعہ سناتو ایک نا بینا شخص نے حفظ کر لیا جب وہ مدینہ منورہ روانہ ہوئے اور (رابع ) تک پہنچے تو پانی کا مشکیزہ سوکھ گیا تھا ، نا بینا شخص نے پیاس کی حالت میں کہا انا مستجیر ک بک یا رسول اللہ تو اچانک ایک شخص آیا اور اس کا مشکیزہ پانی سے بھر دیا۔ ( حجۃ اللہ ص۴۱۵)

: دلیل نمبر ۱۶۵

جب آپ ﷺنے وفات پائی تو تمام صحابہء کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے یہ نعرہ لگایا " واویلاہٗ ، واویلاہٗ " ، یا احمد خلق اللہ ھیھات ھیھات الی فراق حبیب اللہ

{۴}( تذکرۃ الواعظین ص۴۷۴ )

{۴۴}

: دلیل نمبر ۱۶۶

ایک طویل حدیث میں ہے کہ اللہ تعالی نے آپ ﷺ سے فرمایا "یا محمّد اسمع یا محمّد انا رب لطیف وانت نبی شریف فانت تنادی فی القیامۃ امتی امتی وانا اقول رحمتی رحمتی"

(تذکرۃ الواعظین ص۴۸۶)

اے محبوب ﷺ میں رب لطیف (کریم) ہوں اور آپ شریف (شرافت والے) نبی ہیں آپ قیامت کے دن امتی امتی یعنی (میری امت امت) پکاریں گے اور میں رحمتی رحمتی کہونگا۔

: دلیل نمبر ۱۶۷

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے جہاد کیلئے ایک لشکر مجاھدین کا روانہ فرمایا اور ان کی کمان حضرت ساریہ رضی اللہ عنہ کو عطا فرمائی۔ایک دن جمعہ کے خطبہ میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے " یا ساریۃ الجبل الجبل الجبل " اے ساریہ رضی اللہ عنہ پہاڑ کی طرف ہوجایئے۔تین مرتبہ فرمایا ، کچھ دن بعد جب لشکر کا قاصد پہنچا تو حجرت عمر فاروق ؓنے اس سے مجاہدین کے حالات دریافت فرمائے تو انہوں نے بیان کیا کہ اے امیر المؤمنین ایک دن ہم شکست کھانے والے تھے کہ اچانک ایک آواز آئی کہ اے ساریہ رضی اللہ عنہ پہاڑ کی طرف ہوجایئے یہ آواز تین دفعہ سنائی دی جب ہم پہاڑ کی طرف ہوئے تو کفار کے لشکر کو شکست ہوگئی۔حضرت ابن عمرؓنے فرمایا کہ لوگوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ نے جمعہ کے خطبے میں تین مرتبہ "یا ساریۃ الجبل " کہا۔اور یہ پہاڑ نھاوند میں ہے جو مدینہ منوّرہ سے تقریباًپندرہ (۱۵۰۰) سو میل کے فاصلے پر ہے۔

لطیفہ

زمانہ جاہلیت میں ایک واقف کار نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ہم دونوں ہم عمر ہیں اور میری اتنی نظر باقی نہیں رہی کہ میں ایک میل تک کسی کو دیکھ سکوں اور آپ پندرہ سو /(۱۵۰۰) میل تک دیکھ سکتے ہیں اور حفاظت کرسکتے ہیں۔کون سی دوائی استعمال کرنے سے آپ کی نظر تیز ہوئی ہے وہ مجھے بھی بتا دیں تا کہ میں بھی استعمال کروں۔آپ نے فرمایا کہ وہ دوائی صرف اور صرف ادب اور عشق مصطفٰی ﷺ ہے جسکے ذریعے میری

{۴۵}

ظاہری اور باطنی قوتوں اور کارخانوں کی تعمیر ہوئی ہے۔(الجہاد ص۱۲۶ ، محدث ھزارہ)

: دلیل نمبر ۱۶۸

شیخ الاسلام شہاب الرملی الانصاری الشافعی رحمتہ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آیا یہ جائز ہے ؟ کہ لوگوں میں جو یہ مشہور ہے کہ مصیبت کے وقت یا فلاں پیر یا دیگر اولیاء ، انبیاء اور صالحین سے استغا ثہ کرتے ہیں۔

فا جاب بما نصہ الاستغاثہ بالانبیاء والمرسلین والصالحین جائز ۃ بعد موتھم ...الخ " امام ممدو ح رحمتہ اللہ نے جواب دیا کہ " انبیاء ، اولیاء علما ء ، صلحا ء کی وفات کے بعد ان سے استعانت اور استمداد جائز ہے۔ ( الصواعق الربانیہ فی الرد علی الوھابیہ ص ۲۴ ، فتا وی خیر یہ ص۲۸۲ تا ص۲۹۰ )

: دلیل نمبر ۱۶۹

علامہ امام شہاب الدین خفاجی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں " والمنقول انھم کانو ا یقولون فی تحیۃ الصلٰوۃ والسلام "علیک یا رسول اللہ

( نسیم الریاض شرح شفا قاضی عیاض ص ۴۵۴ ج۳ )

صحابہ ء کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین سے منقول ہے کہ وہ دربار رسالت میں ان الفاظ سے سلام عرض کرتے تھے۔ ( الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ )

: دلیل نمبر ۱۷۰

علامہ امام محمد بن عبدالباقی المالکی الزرقانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں " انہٗ ورد فی عدۃ طرق جماعۃ من الصحابۃ انھم قالو ا یا رسول اللہ صلی اللہ علیک " ( زرقانی علی المواھب ص۳۳۰ ج ۲)

متعدد ُطرق سے منقول ہے کہ صحابہء کرام علیہم الرضوان کی ایک جماعت ان الفاظ سے درود شریف پڑھتی تھی" یا رسول اللہ صلی اللہ علیک "

: دلیل نمبر ۱۷۱

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد قحط سالی ہوئی جو عام الرمادہ کے نام سے مشہور ہے۔اس

{۴۶}

قحط کے وقت حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو انکی قوم کے لوگوں نے کہا کہ ہم موت کے قریب ہیں کوئی بکری وغیرہ ذبح کریں تو آپ نے کہا کہ بکریوں میں سے کچھ بھی نہیں بچا۔بہر حال ان کے اصرار کی وجہ سے انہوں نے بکری ذبح کردی اور کھال اتاری دیکھا تو ہڈی کے علاوہ کچھ باقی نہ رہا۔جب یہ حالت دیکھی تو حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے آواز دی فنادی یا محمّداہ فرأی فی المنام ان رسول اللہ ﷺ اتاہ فقال البشر۔

( ابن اثیر ص۲۳۵ ج۲ ، البدایہ والنھایہ ص۹۱ )

آپ نے آواز دی کہ یا محمّداہ تو آپ ﷺ نے خواب میں ان کو بشارت فرمائی۔

: دلیل نمبر ۱۷۲

میدان کربلا میں جب ظالموں نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو شہید کیا اور ان کی بہن حضرت سیدہ زینب رضی اللہ عنہا نے جب ان کی لاش خون میں آلود اور خاک آلود دیکھی تو روتے روتے آپ ﷺ کو اس طرح پکارا "یا محمّداہ یا محمّداہ صلّی اللہ علیک وملک السماء ھذا حسین با لعراۃ مزمل بالدماء مقطع الاعضاء یا محمّداہ وبنا تک سبا یاوزریتک فقتلہ تسفی علیھا الصباء

( البدایہ والنھایہ ص۱۹۳ ج ۸) یا محمّداہ یا محمّداہ"

یعنی یا محمّد ﷺ آپ پر اللہ تعالیٰ اور آسمان کے فرشتوں کی طرف سے سلامتی ہو۔ یہ حسین رضی اللہ عنہ بے گور وکفن ، خون میں لت پت ہیں۔ان کے اعضاء کٹ چکے ہیں۔یا محمّداہ آپ کی بیٹیاں قیدی بنادی گئی ہیں اور آپ کی اولاد قتل کی گئی ہے اور ہوا ان پر خاک اڑا رہی ہے۔

o نوٹ:۔اگر یا محمّد کہنا شرک ہوتا تو حضرت زینب رضی اللہ عنہا کیوں یا محمّداہ کہتیں۔ولکن الوھابیۃ لا یعلمون

: دلیل نمبر ۱۷۳

علامہ رملی حنفی رحمتہ اللہ علیہ جو مصنف درِّ مختار کے استاذ ہیں اپنی کتاب میں فرماتے ہیں " قولھم یاشیخ عبدالقادر نداء فما الموجب لحرمتہ" (فتاویٰ خیر یہ ص۲۸۲ ج ۲، احسن الما رب ص۲۷)

{۴۷}

لوگوں کا یہ قول " یا شیخ عبدالقادر " یہ ایک آواز ہے۔پھر اسکے حرام ہونے کی کیا وجہ ہے۔

: دلیل نمبر ۱۷۴

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمتہ اللہ علیہ فتح الباری میں لکھتے ہیں "یا سیدی یا رسول اللہ قد شرفت قصا ئدی بمدیح فیک قدر صفا " (المجموعۃ النبھا نیۃ ص۵۸ ج ۲ ، المدائح النبویہ )

اے آقا ویا رسول اللہ آپ کی مدح سرائی کی وجہ سے میرے قصیدوں نے خوب عزت وشرافت حاصل کی۔

: دلیل نمبر ۱۷۵

: امام الاولیاء سیّدی ابو مدین المغربی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

ترجٰی شفاعتہ غدا فی الموقف : فھو النبی محمّد وھوالذی

(المجموعہ النبھا نیہ ص۳۸۰ ج۲)

یعنی آپ ﷺ وہ شخصیت ہیں جنکی شفاعت کی امید کل بروزِ قیامت کی جائیگی۔

: دلیل نمبر ۱۷۶

: دیوبندی جیّد عالم مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں

انت فی الاضطرار معتمدی : یآ شفیع العباد خذبیدی

( نشرالطیب فی ذکر النبی الحبیب )

اے مخلوق کی شفاعت کرنے والے میری دستگیری فرمایئے آپ مشکلات میں میری امید گاہ ہیں۔

دلیل نمبر ۱۷۷ :

نواب صدیق حسن خان بھوپالی غیر مقلد لکھتے ہیں۔

یا عدتی فی شدۃ و رخاء یآ سیدی یا عروتی و وسیلتی

وذریعتی یا مرصدی مولائی یا مقصدی یا اسوتی ومعاضدی

مالی وراء ک صارف الضراء شفعت جاھک ضا رعا متز للا

{۴۸}

فی غمۃ وغوایل وبلاء انت الغیث برحمۃ و کرامۃ

انت القدیر علی نفاذ رجائی انجح مرای یا کریم کرائم

یا رحمۃ للعلمین بکائی مالی وراء ک مستغاث فارحمنی

(مائرصدیقی موسوم بہ سیرت والاجاھی ص۳۱+۳۰ ج۲، القصیدۃ العنبریۃ فی مدح الخیر البریۃ، راہ حق)

یعنی اے میرے سردار اے میرے وسیلے اور سہارے ، اے میرے سختی ونرمی کے سازوسامان ، اے میرے مقصود ، اے میرے پیشوا اور میرے مددگار ، اے میرے ذریعہ اور ٹھکانے اور اے میرے مولا ، میں نے انتہائی عاجزی

وانکساری کے ساتھ اپنے لیے آپ کی جاہ وجلال کو شفیع بنایا ، میرے لیے آپ کے علاوہ کوئی اور تکلیف اور مصیبت دور کرنے والا نہیں۔

: دلیل نمبر ۱۷۸

امام جلال الدین سیوطی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بیہقی کی روایت میں حضرت فاطمہ خزاعیہ فرماتی ہیں۔"
ووقفنا علی قبرہ فقلنا السلام علیک یا عم رسول اللہ فسمعنا کلاما رد علینا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ"۔
(شرح الصدور ص۸۷ )

یعنی ہم حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر انور پر حاضر ہوئے اور ہم نے عرض کی کہ اے رسول
اللہ کے چچا مبارک، آپ پر سلامتی ہو تو ہم نے جواب میں وعلیکم السلام ورحمتہ اللہ وبرکاتہٗ " سُنا۔اس سے معلوم ہوا کہ
انہوں نے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کو سلام عرض کیا اور آپ رضی اللہ عنہ نے سنکر جواب دیا۔

: دلیل نمبر ۱۷۹

امام عبدالوھاب شعرانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ سیّدی شمس الدین محمّد حنفی اپنے حجرہ میں وضو فرما رہے
تھے کہ اچانک ان کا ایک جوتا ( نعل شریف ) غائب ہوا حالانکہ حجرہ میں کوئی جانے کا راستہ بھی نہیں تھا۔اور دوسرا جوتا
اپنے خادم کو دیا کہ اپنے پاس رکھو جب تک کہ دوسرا جوتا واپس نہ آئے۔کچھ دن بعد ملک شام سے ایک شخص نے وہی جوتا
واپس لاکر دیا اور عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطاء فرمائے۔"ان اللص لما علی صدری لیذبحنی قلت فی نفسی یا
سیّدی محمّد یا حنفی فجاء تہ فی صدرہ فانقلب مغمی علیہ

{۴۹}

(طبقات الکبریٰ مصری ص ۹۵ ج ۲ ونجا نی اللہ عزّوجل ببرکتک"

یعنی جب ڈاکو میرے سینے پر بیٹھ کر مجھے قتل (ذبح )کرنے کا ارادہ کیا تو میں نے دل میں کہا کہ ( یا سیدی یا
حنفی ) جب میں نے یہ آواز دی تو اسی وقت غیب سے یہ جوتا آیا اور اس ڈاکو کے سینے پر اس زور سے لگا کہ وہ نیچے گر گیا
اور میں آپ کی برکت سے بچ گیا۔

: دلیل نمبر ۱۸۰

مولوی سید نورالحسن بخاری دیوبندی لکھتے ہیں کہ علماء نجد میں ایک ممتاز عالم علامہ عبدالمجید خطیب ، جو پاکستان میں سعودی سفیر کی حیثیت سے بھی رہے ہیں اور سعودی مجلس شوریٰ کے رکن بھی تھے ، نے آپ ﷺ کی شان میں ایک قصیدہ لکھا ہے جس کا نام " تحیۃ للحبیب " ہے۔مصر میں طبع ہو ا ہے۔اس کے چند اشعار ملا حظہ فرمایئے۔

| | |
|---|---|
| علیہ اللہ فی الرسل الکرام | وصلی اللہ والملائکۃ من قدیم |
| وزیدوافی التحیۃ والسلام | وقال علیہ صلوا یا عبادی |
| اتیت مقد ما کل احترام | لہذا یا رسول اللہ انی |
| بنفسک یا حبیبی بالسلام | وحسبنی ان ترد علی سلامی |
| ومن قد رہ عندالالہ عظیم | علیک سلام اللہ یا سید الوریٰ |
| علی فانی بالسلام علیکم | وفی مسجدی یا قوم صلو وسلموا |
| یرد الی الروح وھو حکیم | ارد علیکم با لسلام فخا لقی |
| الیہ من الاسفار وھو بھیم | وکان ابن فاروق یجیئ اذاتی |
| وھذا دلیل للجواز قویم | ولم یعرض یو ما علیہ صحابہ |

( رحمت کائنات ص۲۳۵ ، ص۲۳۶ مولوی زاہد الحسینی صاحب )

آپ ﷺ پر اللہ تعالی قدیم ( پہلے ) سے رسولوں کے درمیان میں رحمت بھیجتا ہے۔اور فرشتے رحمت کی دعا کرتے ہیں۔اللہ تعالی کا فرمان ہے کہ اے میرے بندوں میرے رسول پر درود پڑھو اور ھدیۂ سلام پیش کرو۔

{۵۰}

یا رسول اللہ اس لئے میں انتہائی ادب اور احترام سے آپ کی خدمت میں حاضر ہوں۔اے میرے محبوب میرے لئے یہ کافی ہے کہ آپ ﷺ میرے سلام کے جواب میں سلام فرمادیجئے۔اے سردار کائنات آپ ﷺ پر اللہ تعالیٰ کی سلامتی ہو۔ بارگاہِ الٰہی میں آپ کی بڑی عزّت وقدر ومنزلت ہے۔اے مسلمانوں میری مسجد میں مجھ پر درود وسلام عرض کیا کرو کیونکہ میں صلوٰۃ وسلام سنتا ہوں اور میرا خالق میری روح کو میری طرف متوجہ فرماتا ہے تو میں سلام کا جواب دیتا ہوں۔جب بھی حضرت عبدا للہ بن عمر رضی اللہ عنہ سفر سے تشریف لاتے تو بالا رادہ آپ کے در پر حاضر ہوتے اور سلام عرض کرتے اور کسی صحابی رضی اللہ نے بھی آپ پر اعتراض نہیں کیا تو اس عمل پر یہ مضبوط دلیل ہے۔

( حیاۃالنبی سید الکائنات ص۱۳۲ )

: دلیل نمبر ۱۸۱

دیوبندی مسلک کے حکیم الامت مولوی تھانوی صاحب اپنے ایک خط میں سخت پریشانی کے وقت اپنے مرشد کی بارگاہ میں یوں عرض کرتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| یا ملجائی فی مبدئ ومعادی | : | یا مرشدی یا موئلی یا مغزعی |
| کھفی سوی جبکم من زاد | : | ارحم علی یا غیاث فلیس لی |
| فا نظر الیّ برحمۃ یا ھاد | : | فا ز الانام بکم وانی ھائم |
| انتم لی المجدی وانی جادی | : | یا سیّدی للہ شیئا انّہٗ |

تذکرہ )

( الرشید ص۱۱۴ ج ۱

اے میرے مرشد ، میرے مولا۔اے میرے وحشت کے انیس ، اے میری دنیا وآخرت کی جائے پناہ ،
اے میرے فریاد رس مجھ پر رحم فرمائیے کیونکہ میں محبت کے علاوہ کچھ نہیں رکھتا ، اے ھادی مجھ پر نظرِ رحمت فرمائیے۔
اے میرے سردار اللہ کیلئے کچھ عطاء کیجئے کیونکہ آپ دینے والے ہیں اور میں سوالی ہوں۔

: دلیل نمبر ۱۸۲

: غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں

{۵۱}

عنہٗ ومن نادی باسمی فی شدۃ : ممن اسغاث بی فی کربۃ کشفت

الی اللہ عزّوجل فی حاجۃ قضیت لہٗ : فرجت عنہ ومن توسل بی

(بھجۃ الاسرار ، خلاصۃ المفاخر ، نزھۃ الخاطر ، تحفہ قادریہ ، زبدۃالاثار)

یعنی جو بھی تکلیف کے وقت مجھ سے فریاد کرے تو اس کی تکلیف ختم ہوجائے گی۔اور جو بھی سختی کے وقت میرا نام لے تو سختی دور ہوجائے گی۔اور جو بھی مجھے حاجت کے وقت اللہ تعالٰی کی بارگاہ میں وسیلہ کرے تو اس کی حاجت پوری ہوجائے گی۔

: دلیل نمبر ۱۸۳

درمختار میں ہے " ویقصد با لفاظ التشھد معانیھا مرادۃ لہٗ علی وجہ انشاء کانہ یحیی اللہ ویسلم علی نبیہ وعلی نفسہ واولیاء ہ لا الاخبار عن ذلک ذکر ہ فی المجتبی" (درمختار ص۳۵۴ ، البصائر ص۱۰۵)

تشھد کے الفاظ سے ان کے معٰنی کو انشاء کے طریقے سے مراد لیا جائے گو یا کہ نمازی تحیۃ خداوندی ادا کرتا ہے اور اس کے رسول پر سلام عرض کرتا ہے اسی طرح اولیاء اللہ پر اور اپنے آپ پر سلام عرض کرتا ہے۔اس سے مراد اخبار نہ لیا جائے۔

: دلیل نمبر ۱۸۴

حضرت ابو هریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی " یا رسول اللہ کیف نصلی علیک یعنی فی الصلوۃ قال تقولون اللھم صلّی علی محمّد...الخ "

(جلاء ا لافہام لابن قیم ص١٦)

یعنی حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ ہم آپ پر نماز میں کسطرح درود پڑھیں تو آپ ﷺ نے فرمایا اللھم صلّی علی محمّد...الخ۔

: دلیل نمبر ١٨٥

علامہ شامی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں " ای لا یقصد الاخبار والحکایۃ عما وقع فی المعراج منہ ﷺ ومن ربہ سبحانہٗ ومن الملائکۃ علیھم السلام " ( رد المختار ص٣٥٨ )

یعنی التحیات میں " السلام علیک ایّھاالنبی " سے واقعہ معراج کی حکایت کا ارادہ نہیں کرنا چاہیے۔

{٥٢}

: دلیل نمبر ١٨٦

اللہ تعالی کا فرمان ہے " انّ اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھاالذین اٰمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما۔۔۔الایۃ " اس آیۃ کریمہ میں اللہ تعالی نے مسلمانوں کو صلو ۃ وسلام دونوں کا حکم فرمایا ہے۔اس کی تعمیل میں امّتی الصلٰوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہہ سکتا ہے۔صلوّا کے حکم سے الصلوٰۃ اور سلموا کے حکم سے السلام اور علیہ کے حکم سے علیک یا رسول اللہ کہے۔گویا " الصلٰوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ " اس حکم کی تعمیل ہے۔اگر اس آیت کریمہ کی تعمیل درود ابراھیمی سے ہوتو یہ تعمیل پوری نہ ہوگی کیونکہ درود ابراھیمی میں صلو ۃ ہے مگر سلام نہیں ہے اور آیت میں دونوں کا حکم ہے۔لہذا آیت کریمہ کی مکمل تعمیل " الصلٰوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ "کے ساتھ ہوگی۔اور رہی بات درود ابراھیمی کی کہ آپ ﷺ نے ہمیں تعلیم دی ہے تو یہ درود نماز کے ساتھ خاص ہے جسے تمام مسلمان پڑھتے ہیں۔ ( راہ حق ص٣ )

: دلیل نمبر ۱۸۷

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے اور فرمایا " یا محمّد لا یصلی علیک احد الاصلی علیہ الف ملک ومن صلت علیہ الملائکۃ کان من اھل الجنّۃ"
( درۃ الناصحین ص۲۷ )

اے محبوب ﷺ آپ پر جو بھی ایک مرتبہ درود شریف پڑھے اس پر ہزار فرشتے رحمت کی دعا کرتے ہیں۔
اور جس پر فرشتے درود شریف پڑھیں وہ جنّتی ہے۔

: دلیل نمبر ۱۸۸

اتوار کے دن جب آپ ﷺ کا مرض شدت اختیار کر گیا تو حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اذان دی اور پھر دربار نبوی ﷺ میں حاضر ہوئے

" اور عرض کی " الصّلٰوۃ و السّلام علیک یا رسول اللہ

تذکرۃ الواعظین ص )

۴۶۱)

{۵۴}

: دلیل نمبر ۱۸۹

یا عائشۃ الویل ثم الویل لمن لم یرنی یوم القیامۃ " اے عائشہ رضی اللہ عنہا اس شخص پر ہلاکت ہو جو " قیامت کے دن بھی مجھے نہ دیکھے۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا اے محبوب ﷺ وہ کون بدبخت ہوگا۔آپ نے فرمایا جو بخیل ہوگا۔پوچھا کہ بخیل کون ہے ؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا جو میرا نام مبارک سنے اور مجھ پر درود پاک نہ پڑھے۔
(تذکرۃ الواعظین ص۱۷۸ )

: دلیل نمبر ۱۹۰

حضرت علی رضی اللہ فرماتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ آپ ﷺ کے ساتھ سفر پر جا رہا تھا ایک جگہ پہاڑ ی سلسلہ آیا ابھی ہم زیادہ دور بھی نہیں گئے تھے کہ ایک آواز آئی "الصلٰوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ ، الصلٰوۃ و السلام علیک یا حبیب اللہ" حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے چاروں طرف دیکھا آواز تو آرہی ہے مگر کوئی نظر نہیں آ رہا۔ آواز دوبارہ آئی مگر نظر کوئی نہ آیا ، میں نے بارگاہِ اقدس میں عرض کی کہ یا رسول اللہ ﷺ اس پہاڑ میں کون آپ کا عاشق ہے جو محبت سے درود پڑھ رہا ہے آپ ﷺ نے فرمایا وہ پہاڑ نظر آرہا ہے؟ میں نے کہا جی ہاں : فرمایا اس کی چوٹی نظر آرہی ہے تو میں نے عرض کیا جی ہاں ، فرمایا کہ اس چوٹی پر ایک پتھر ہے جو مجھ پر صلٰو ۃ وسلام پڑھتا ہے۔
( شفاشریف ، بارہ تقریریں ص ۱۸۰ )

: دلیل نمبر ۱۹۱

ثم یتحول قدر زراع حتی یحاذی راس الصدیق ایضاً "ویقول السّلام علیک یا خلیفۃ رسول اللہ ، السّلام علیک یا صاحب رسول اللہ فی الغار ، السّلام علیک یا رفیقہ فی الاسفار ، السّلام علیک یا امینہ علی الاسرار جزا ک اللہ عنّا"

سراج الوھاج ھندیہ ، مراقی ص۴۴۹ )
)

پھر ایک گزفا صلے پر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے سرِ مبارک کے سامنے ہوجائے اور مذکورہ الفاظ سے سلام عرض کرے۔

{۵۴}

: دلیل نمبر ۱۹۲

ثم یر جع قدر نصف ذراع فیقول السلام علیکما یا ضجیعی رسول اللہ ﷺ ورفیقیہ ووزیریہ ومشیریہ والمعاونین لہ " علی القیام فی الدین والقائمین بعد ہٗ بمصالح المسلمین جزا کما اللہ تعالٰی احسن الجزا ء" ( سراج الوھاج ، ھندیہ ص۲۸۵)

پھر نصف گز کے فا صلے سے واپس ہو کر مذکورہ الفاظ سے عرض کرے۔

: دلیل نمبر ۱۹۳

مولانا شیخ القرآن والحدیث عبدالمتین دیوبندی شموزئ سواتی لکھتے ہیں کہ بعض دشمنانِ اسلام

یا رسول اللہ، یا حبیب اللہ جیسے ندائیہ الفاظ سے اور زیارت قبور سے لوگوں کو منع کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ غیر اللہ کو ندا کرنا ( پکارنا ) نا جائز ہے۔حالانکہ احادیث سے ثابت ہے کہ غائب کو نداء کرنا (پکارنا ) جائز ہے۔

الرسائل الستہ فی المسائل الستہ ص۵۷ )

)

: دلیل نمبر ۱۹۴

ان جسدہٗ الشریف لا یخلوعنہ زمان ولا مکان ولا عرش ولا کرسی ولا قلم ولا بر ولا بحر ولا سھل ولا وعر ولا "
( جواھر البحار ص۴۸۳) برزخ ولا قبر"

بیشک آپ ﷺ کے جسم مبارک سے نہ کوئی زمانہ خالی ہے نہ مکان ، نہ عرش ، نہ کرسی ، نہ قلم ، نہ جنگل ، نہ دریا ،نہ نرم زمین ، نہ سخت زمین نہ برزخ نہ قبر۔

: دلیل نمبر ۱۹۵

النبی اولی بالمؤمنین من انفسھم( آلآیۃ ) " (تحذیرالناس ص۱۴ ، عقائد اھلنست ص۹۶ ) "

یعنی آپ ﷺ مومنوں سے انکی جانوں سے بھی زیادہ قریب ہیں۔

: دلیل نمبر ۱۹۶

حضرت مولوی حمد اللہ جان دیوبندی لکھتے ہیں۔"ویقصد بالفاظ التشھد معانیھا مرادۃ لہٗ علی

{۵۵}

وجہ الانشاء کانہٗ یحیی اللہ تعالٰی ویسلم علی نبیہ ﷺ وعلی نفسہ "

( البصائر ص۱۰۵ ، مراقی ص۱۷۰ ، ھندیہ ص۹۸ ، اثبات الاعراض ص۶۵ )

معلوم ہوا کہ صحابہ کرام علیھم الرضوان اور تمام امت کے لوگوں نے نداء کی ہے لٰہذا یہ کفر اورشرک نہیں ہے اگر کوئی دور سے پکارنے کو کفر وشرک کہتا ہے تو وہ خود اپنے آپ کو کافر بناتا ہے۔

: دلیل نمبر ۱۹۷

حضرت علامہ پیر طریقت شمع ھدایت شیخ گل صاحب لنڈی کوتل رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں "الصّلوٰۃ و السّلام علیک یا رسول اللہ" درود شریف ہے۔اور اذان سے پہلے اور بعد میں درود شریف پڑھنے کا بہت ثواب ہے یہ بات کتاب وسنت اور اقوال علماء اہلسنّت سے واضح ہے۔ (اوضح البیان ص۱۴۰ )

:دلیل نمبر۱۹۸

آپ ﷺ نے صحابہ کرام علیھم الرضوان کو اس طرح ندائیہ کلمات کی تعلیم دی ہے۔ " السّلام علیک ایّھاالنبی ۔۔۔الخ " اس غرض سے کہ یہ نداء قیامت تک ہوگی اور وقت زمین کے اوپر اور اندر دونوں کو شامل ہے تو اس سے نداء بعد الوفات ثابت ہوئی اس پر صحابہؓ کرام علیھم رضوان ،تابعین اور آئمہ اربعہ اور تمام امت نے عمل کیا ہے۔

( اثبات الاغراض ص۶۵ ، البصائر ص۱۰۵ )

: دلیل نمبر ۱۹۹

قولہٗ تعالٰی حکایۃ عن شعیب علیہ السلام " قال الملاء الذین کفر وامن قومہ لئن اتبعتم شعیباً انکم اذا لخاسرون فا خذ تھم الرجفۃ فا صبحو ا فی دارھم جا ثمین " ای بارکین علی الرکب متین (الی قولہ ) وقال یا قوم لقد ابلغتکم رسالت ربّی ونصحت لکم فکیف اٰسٰی علی قوم کافرین۔(الایۃ)

اللہ تعالٰی نے شعیب علیہ السلام کا قصّہ یوں سنایا کہ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کے کافر سردار بولے کہ اگر تم شعیب علیہ السلام کے تابع ہوئے تو تم ضرور نقصان میں رہوگے تو انہیں زلزلے نے آلیا تو صبح اپنے

اپنے گھروں میں اوندھے منہ پڑے رہ گئے۔شعیب علیہ السلام کو جھٹلانے والے گویا ان

گھروں میں کبھی رہے ہی نہ تھے۔شعیب علیہ السلام کو جھٹلانے والے ہی تباہی میں پڑے تو شعیب علیہ السلام نے ان سے منہ پھیر لیا اور کہا اے میری قوم میں تمھیں اپنے رب کی رسالت پہنچاچکا اور تمھارے بھلے کو نصیحت کی تو کیونکر کافروں کا غم کروں۔ (سورۃ الاعراف آیات۹۰-۹۳ پارہ نمبر ۹)

: دلیل نمبر ۲۰۰

دیوبندی مسلک کے ممتاز عالم مولوی حمد اللہ صاحب لکھتے ہیں " یستحب ان یقال عند سماع الاول من الشھادۃ صلّی اللہ علیک یا رسول اللہ ، وعند الثانیہ قرۃ عینی بک یا رسول اللہ " مستحب ہے کہ اذان میں پہلی مرتبہ اشھد انّ ا محمدا لرسول اللہ ﷺ پر صلی اللہ علیک یا رسول اللہ اور دوسری شھادت کے وقت قرّۃ عینی بک یا رسول اللہ کہے۔
( البصائر ص۱۰۰ )

:دلیل نمبر۲۰۱

عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قال اذا اصاب احد کم جرحۃ بارض فلاۃ فلینا دی واعینوا یا عباداللہ یر حمکم اللہ " "
حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب تم میں سے کوئی کسی جنگل میں گرفتار ہوجائے تو یوں آواز دے کہ اللہ تعالٰی کے بندوں تم پر اللہ کی رحمت ہو میری مدد کرو۔

تفسیر کبیر ص۱۶۳ ،البصائر ص۵۱ ، اثبات الاعراض ص۶۵،فدائے یا محمد ص۱۵۲ ، ضیاء الصدور ص )
۱۷ ،جاءالحق ص۱۹۸ ، سماع البعید ص۱۰۹، روح البیان ص۱۱۷ ج۲ ، الحجج البیّنات ص۹ ، حصن حصین مع شرح تحفۃ الذاکرین ص۱۸۱ + ص۱۸۲ ، کتاب الاذکار ص ۲۰۱ ،الرسائل الستہ فی المسائل الستہ ص۵۶ ، تنبیہ الضمائر ص۳۹ ،۱ ( طیب البیان ص۵۵ ،المسائل المنتخبہ ص۲۳ ، فتنۃ الوھابیۃ ص ۷۰ ،مقیاس مناظر ہ ص ۶۲

: دلیل نمبر ۲۰۲

یا داؤد انا جعلنٰک خلیفۃ فی الارض (الایۃ )

اے داؤد (علیہ السلام )ہم نے آپ کو زمین میں خلیفہ بنایا۔

{۵۷}

: دلیل نمبر ۲۰۳

یا عیسیٰ ابن مریم اذکر نعمتی (الایۃ)

اے عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام میرے احسانات کو یاد کرو۔

: دلیل نمبر ۲۰۴

یا زکریا انا نبشرک (الایۃ )

اے زکریا (علیہ السلام) ہم آپ کو خوشخبری سناتے ہیں۔

: دلیل نمبر ۲۰۵

یا یحییٰ خُذ الکتاب ( الایۃ )

اے یحییٰ (علیہ السلام ) کتاب کو مضبوطی سے پکڑلو۔

: دلیل نمبر ۲۰۶

یا ایھا المزمل (الایۃ )

اے کمبل میں لپٹنے والے۔

: دلیل نمبر ۲۰۷

یا ایھّالمدّثر (الایۃ )

اے بالاپوش اوڑھنے والے۔

: دلیل نمبر ۲۰۸

یا نسآء النبی لستن کا حد من النساء (الایۃ)

اے نبی کریم (ﷺ) کی ازواج مطہرات آپ دیگر عورتوں کی طرح نہیں ہیں۔

: دلیل نمبر ۲۰۹

یا نساء النبی من یا ت منکن (الایۃ)

{۵۸}

( برکاتِ میلاد شریف وسلام وقیام ) نہیں ہوتے تو ان کو مشرک کہنا خود مشرک ہونا ہے۔

: دلیل نمبر ۲۱۳

یا ایھا النبی انا ارسلنک شاھدا (لایۃ )

اے نبی غیب کی خبر دینے والے ہم نے آپکو گواہ بنا کر بھیجا۔

: دلیل نمبر ۲۱۴۔

وعلمک مالم تکن تعلم من خبر الاولین والاٰخرین وما کا ن وما ھو کائن قبل ذلک من فضل اللہ علیک یا محمد من "
( ابن جریر ص۱۶۳ ج۵ ) خلقک"

یا رسول اللہ ، اللہ تعالیٰ نے آپ کو اولین وآخرین کا علم دیا ہے جنکا آپ کو علم نہ تھا اور آپ کے پیدا ہونے کے بعد آپ کو ماقبل اور بعد میں ہونے والے تمام اشیاء کا علم عطا فرمایا اور یہ آپ پر اللہ تعالیٰ کا فضلِ عظیم ہے۔

: دلیل نمبر ۲۱۵

مشہور فقیہ عبدالرحمٰن بن الشیخ محمد بن سلیمان الحنفی المعروف بدا ماد آفندی لکھتے ہیں۔"ویقول السلام علیک یا
( مجمع الانھر ص۳۱۳ رسول اللہ اسئلک الشفاعۃ الکبرٰی واتوسل بک الی اللہ تعالیٰ فی ان اموت مسلما علی ملتک وسنتک"۔
ج۱ ، بحوالہ تسکین الصدور ص۳۶۱ )

یا رسول اللہ آپ پر سلامتی ہو میں آپ کی شفاعت کا سوال کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں آپ کو وسیلہ بناتا ہوں کہ میں آپ کی ملت اور سنت پر مسلمان ہوکر مروں۔

: دلیل نمبر ۲۱۶

علامہ سیّد احمد طحطاوی رحمتہ اللہ علیہ " الشفاعۃ " کی تشریح فرماتے ہیں " ای نطلب منک الشفاعۃ یارسول اللہ " یا
( طحطاوی ص۴۰۶ ) رسول اللہ ہم آپ سے شفاعت کی التجاء کرتے ہیں۔

: دلیل نمبر ۲۱۷

ویبلغہ سلام من اوصاہ فیقول السلام علیک یا رسول اللہ من فلان بن فلان "

{۲۰}

یشفع بک الی ربک فا شفع لہٗ ولجمیع المسلمین۔۔۔الخ "

( عالمگیری ص۲۸۲ ج۱ )

جو شخص کسی کو آپ ﷺ پر سلام کرنے کی وصیت کرے تو وہ بارگاہِ نبوی ﷺ میں حاضر ہوکر یوں سلام عرض کرے کہ یا رسول اللہ فلاں ابن فلاں آپ کی خدمت سلام پیش کرتے ہیں اور آپ کو بارگاہِ خدا وندی میں وسیلہ بنا تے ہیں ان کی اور تمام مسلمانوں کی شفاعت فرمایئے۔

: دلیل نمبر ۲۱۸

خاتم المحد ثین برکۃ المصطفیٰ فی الہند حضرت مولانا عبدالحق محدث دھلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں "صلّی اللہ علیک یا رسول اللہ ، وسلم علیک یا حبیب اللہ"

( تکمیل الحسنات ص۷ )

: دلیل نمبر ۲۱۹

واخرج ابو یعلیٰ عن اَبی ھریرۃ رضی اللہ عنہ سمعتُ رسول اللہ ﷺ والذی نفسی بیدہ لینزلن عیسیٰ بن مریم " ثم لئن قام علی قبری فقال یا محمد لا جیبنّہٗ"

( المدارجِ السنیۃ ص۴۱ )

حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے آپ ﷺ سے سنا فرمایا کہ قسم اس ذات

( خدا وندی ) کی جس کے قبضہَ قدرت میں میری جان ہے ، وہ عیسیٰ بن مریمؑ کو نازل فرمائیگا کہ جو میری قبر شریف پر کھڑے ہو کر یا محمد ( ﷺ) کہیں گے تو میں ضرور جواب دونگا۔

: دلیل نمبر ۲۲۰

وایضاً قال رئیس المخالفین مولوی اشرف علی تھانوی۔

انت فی الاضطرار معتمدی : یآ شفیع العباد خذبیدی

( نشر الطیب ص۱۹۴)

اے بندوں کی شفاعت کرنے والے میری دستگیری فرمایئے کیونکہ آپ پر میرا اعتماد وبھروسہ ہے۔

{۶۱}

: دلیل نمبر ۲۲۱

یا ابانا استغفرلنا ذنوبنا انا کنا خٰطئین۔(سورہ یوسف )

اے ہمارے ابا جان ہمارے گناہوں کی بخشش فرمایئے بیشک ہم خطاکار تھے۔

: دلیل نمبر ۲۲۲

قولہ تعالیٰ حکایہ عن صالح علیہ السلام وقالو ا یا صالح ائتنا بماتعدنا ان کنت من المرسلین فا خذ ھم الرجفۃفاصبحوا فی دارھم جاثمین (بارکین علی الرکب میتین ) فتولی (اعرض صالح ) عنھم وقال یا قوم لقد ابلغتکم رسالۃ ربی ونصحت لکم ولکن لا تحبون الناصحٰن ( ای بعد ان ھلکوا وما تو ا کما خاطب النبی الکفار من قتلی بدر حین القوانی القلیب فقال عمر رضی اللہ عنہ یا رسول اللہ کیف تکلم اقواماقدجیفوافقال ما انتم

با سمع لما اقول منھم ولکن لایجیبون ( جلالین وصاوی )

یعنی یہ اس بات کی دلیل ہے کہ مُردوں کو آواز دینا (پکارنا ) جائز ہے۔اللہ تعالیٰ نے صالح علیہ السلام کا قصہ یوں بیان فرمایا ہے۔

بو لے اے صالح ہم پر لے آئو جس کا تم وعدہ کررہے ہو اگر تم رسول ہو تو انھیں زلزلے نے آلیا تو صبح " اپنے گھروں میں اوندھے منہ پڑے رہ گئے۔تو صالح علیہ السلام نے ان سے منہ پھیر لیا اور کہا اے میری قوم ! بیشک میں نے تمھیں اپنے رب کی رسالت پہنچادی اور تمھارا بھلا چاہا مگر تم خیر خواہوں کے غرض (پسند کرنے والے) ہی نہیں ۔(کنزالایمان ) یہ باتیں اور نداء اور حضرت صالح علیہ السلام نے قوم کی ہلاکت اور موت کے بعد کی ہیں جیسے کہ آپ ﷺ نے ان کفار کو خطاب فرمایا تھا جو میدان بدر بیںقتل کئے گئے تھے اور پھر کنویں میں پھینک دیئے گئے تھے۔تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ ان لوگوں سے باتیں کرتے ہیں جو مرگئے ہیں؟ آپ ﷺ نے

فرمایا کہ تم لوگ ان سے زیادہ سننے والے نہیں‌ہو لیکن یہ لوگ جواب نہیں دے سکتے یعنی یہ ہے کہ ایسا جواب نہیں دیتے جو تم نہیں سنتے۔

{۶۳}

دلیل نمبر ۲۲۳ :

مسلک اہل سنّت میں عقیدت سے یا شیخ عبدالقادر جیلانی اور اسی طرح دیگر اولیاء مثلاً پیر بابا ، داتا گنج بخش ،
شاہ سمنگاں وغیرہم کو نداء کرنا (پکارنا ) جائز ہے اور جو شخص ان الفاظ کے قائلین کو مشرک ،کافر یا مرتد وملعون کہتا ہے
وہ خود ملعون ، وکافر ہے۔ (الحق المبین)

وہابیوں کے امام ابن قیم نے بھی یہ حدیث بطور استدلال نقل کی ہے اور یہ ثابت کیاہے کہ مردے سنتے ہیں جب عام
مردوں کا سنناثابت ہیں تو رسول اللہ ﷺ کی سماعت بدرجۂ اولی ثابت ہے۔

دلیل نمبر ۲۲۴ :

مولوی حمداللہ جان دیوبندی صاحب جب حج کیلئے تشریف لے گئے تو امام الخوار ج فی زمانہ مولوی محمد طاہر
پنجپیری بھی گیا اور مکہ میں ان سے مناظرہ کیا اور پنج پیری کو ملامت کرکے شرمندہ کیا۔دورانِ مناظرہ مولانا سیّد جلال الدین
نے مفتی مکہ مکرمہ سے پوچھا کہ الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ دربار نبوی سے باہر

( دور ) پڑھنا جائز ہے یا نہیں ؟ مفتی مکہ مکرمہ نے کہا کہ میں یہاں بھی الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ پڑھتا ہوں یعنی
مکہ مکرمہ میں اور یہ میرے نزدیک جائز ہے۔ (دعوۃ التوحید والسنۃ ص ۴ )

دلیل نمبر ۲۲۵ :

دیوان قاضی بیدل میں اسطرح نداء کی گئی ہے۔

یا امام المتقین المستغاث : یا شفیع المذنبین المستغاث

( دیوان، قاضی بیدل ص۲۶)

: دلیل نمبر ۲۲۶

شیخ القرآن والحدیث حافظ کفایت اللہ دیوبندی لکھتے ہیں۔اگر کوئی شخص بطورِ وظیفہ یہ وظیفہ پڑھے " یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیٔ للہ اقض حاجتی باذن اللہ وبحرمۃ محمد بن عبداللہ "

(الذخائر لاھل البصائر ص۲۱)

{۲۳}

اور یہ عقیدہ رکھے کہ اللہ تعالی انھیں یہ آواز سُنا دے گا بطور کرامت تو یہ فعل جائز ہے۔اورشیٔ مصدر ہے شوی یشوی شیًٔسے مطلب یہ ہوا کہ محبت الٰہی میں بھُنا ہوا۔

: دلیل نمبر ۲۲۷

مولانا موصوف لکھتے ہیں کہ " یا دافع البلایٔ والوباء " کہنا جائز ہے۔اس میں آپ ﷺ کی طرف نسبت مجازاً ہوئی ہے۔

(الذخائر لاھل البصائر ص۲۱ )

: دلیل نمبر ۲۲۸

مولانا موصوف لکھتے ہیں جب کوئی شخص درود شریف " الصّلوٰۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ" پڑھے تو آپ ﷺ خود بطورِ خرقِ عادت اپنے کان مبارک سے سنتے ہیں۔

: دلیل نمبر ۲۲۹

دارالعلوم حقّانیہ کے مفتی وشیخ الحدیث مفتی محمد فرید سے پوچھا گیا " یا محمّد و یا رسول اللہ " کہنا جائز ہے یا نہیں ؟ آپ نے جواب دیا کہ یا محمّد لکھنا اور پڑھنا جائز ہے اسکی مخالفت کرنے والے سلفی اور وھابی ہیں (فتویٰ ہمارے پاس موجود ہے)

: دلیل نمبر ۲۳۰

حضرت علامہ حافظ کفایت اللہ صاحب لکھتے ہیں۔ایک اعرابی آپ ﷺ کی وفات کے بعد روضۂ اقدس پر حاضرہوئے اور اپنے سر پر خاک پاک ڈالی اور کہا کہ یا رسول اللہ جو قرآن پاک آپ پر نازل ہوا اس میں یہ آیت کریمہ بھی ہے " ولو انّھم اذ ظلموا انفسھم۔۔۔الخ" میں حاضر ہو اہوں میرے لیے دعافرمایئے تو قبر انور سے آواز آئی کہ تمھاری بخشش ہوگئی ہے۔

تفسیر ابنِ کثیر ص۵۲۰ ج ا،الذخائر ص۵ ،تسکین الصدور )
ص۳۵۲ )

: دلیل نمبر ۲۳۱

شاہ ولی اللہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔بعض لوگ طریقت کے مقاصد کے حصول کیلیے ختم کرتے ہیں

{۲۴}

اس میں گیا رہ مرتبہ " یا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ شیاً للہ" پڑھتے ہیں۔
(بحوالہ اظہار حق ص۵۲ ، میاں ظاہر شاہ مدین سوات )

: دلیل نمبر ۲۳۲

خطیب پاکستان مولانا محمد شفیع اوکاڑوی رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں " الصلوۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ" پڑھنا بیشک جائز ہے اس کو شرک کہنا جہالت اور گمراہی ہے۔ (را ہِ حق ص۲ )

: دلیل نمبر ۲۳۳

مولانا قاضی حبیب الحق پر مولوی دیوبندی لکھتے ہیں انبیاء واولیاء کو نداء کرنا بطریقۂ توسل جائز ہے۔

المسائل المنتخبہ ص ۳۳)

)

: دلیل نمبر ۲۳۴

الحمد اللہ اہلِ سنت وجماعت " الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" پڑھتے ہیں جو آیت کریمہ کی تعمیل ہے۔

(راہِ حق ص ۲)

: دلیل نمبر ۲۳۵

مولانا شمس الحق افغانی جامعہ اسلامیہ بھاولپور لکھتے ہیں یا رسول اللہ شوق ومحبت سے پڑھنا جائز ہے اور جب کوئی شخص تشہد میں بیٹھے تو اپنے دل میں آپ ﷺ کو حاضر کر کے السلام علیک ایھا النبی کہے۔

(صحیح مسلک ص ۱۲ ،امداد الفتاویٰ ص۳۸۳ ج۵)

: دلیل نمبر ۲۳۶

حضرت مولانا حافظ کفایت اللہ صاحب لکھتے ہیں " ان فلتت دابۃ احد کم فلیصلی رکعتیں والیقراء فاتحۃ الکتاب فلیقل یا سیّدی احمد بن علوان ان لم ترد علیّ ضالتی لنز عتک من دیوان الاولیاء وھذا مجرب " اس میں میت سے توسل کرنا اور اسے (نداء کرنا ) پکارنا ثابت ہے۔

(شامی ص۳۳۴ ج۳ ،

الذخائر ص۷ )

{۲۵}

: دلیل نمبر ۲۳۷

آپ ﷺ کے دربار گہربار میں آپ ﷺ پر درود شریف " الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ" پڑھا جاتا ہے۔جس میں آیتِ کریمہ کی تعمیل ہے۔جو لوگ مذکورہ درود شریف کو شرک کہتے ہیں ان سے پوچھنا چاہیے کہ آیا یہ لوگ

صبح وشام دربار نبوی میں شرک کرتے ہیں بلکہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہاں شرک نہیں ہے مگر یہاں شرک ہے۔چونکہ یہ لوگ ہر کارِ خیر کو شرک کہتے ہیں اس لیے اگر درود شریف کو بھی شرک کہیں تو کوئی تعجب نہیں۔

( راہِ حق ص ۷)

: دلیل نمبر ۲۳۸

اشفع لامتی حتی ینادینی ربی ارضیت یا محمّد فا قول ای یارب رضیت"(فیصلہ حق وباطل) آپ ﷺ نے فرمایا کہ "
میں اپنی امت کی شفاعت کروں گا یہاں تک کہ میرا رب مجھ سے فرمائیگا کہ

یا محمد ﷺ کیا آپ راضی ہوگئے ہیں میں عرض کرونگا کہ اے میرے رب میں راضی ہوگیا۔

: دلیل نمبر ۲۳۹

"یا محمد ارفع رأسک وقل تسمع وسل تعط واشفع تشفع فاقول یارب امتی امتی"

مشکوۃ شریف ص۴۸۸)
(

روزِ قیامت اللہ تعالیٰ آپ ﷺ سے فرمائیگا کہ سر اٹھایئے اور فرمایئے سُنا جائیگا مانگیے عطا کیا جائیگا۔شفاعت فرمایئے قبول ہوگی ،میں عرض کرونگا کہ یا اللہ میری امت کو معاف فرما۔

: دلیل نمبر ۲۴۰

مولانا عبدالجبار دیوبندی لکھتے ہیں انبیاء کرام علیہم السلام کو آواز دینا جائز ہے۔اگر کوئی کہے" یا رسول اللہ ، یا حبیب اللہ ، یا رحمۃ اللعٰلمین ، یا محمد ﷺ یا احمد ، یا عیسیٰ ،یا موسیٰ ، یا داؤد ،یا زکریا ، یا ایھاالنبی ، یاایھا الرسول ،یا ایھا المزمل ،یا ایھا المدثر ، یا آدم علیہم السلام ،یہ سب جائز ہیں " (سنن الھدیٰ ص۵ )

{۲۲}

: دلیل نمبر ۲۴۱

تمام صحابہ کرام علیہم الرضوان ،تابعین ، تبع تابعین ،آئمہ ، اولیاء اللہ اور تمام اہلسنت یہ درود شریف پڑھتے ہیں
" الصلو ۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ" اور کہتے ہیں کہ یہ درود شریف حق ہے۔

( راہِ حق ص۹۲)

: دلیل نمبر ۲۴۲

آپ ﷺ کو احترام کے ساتھ یا محمد ﷺ سے پکارنا جائز ہے۔(ندائے یا محمد ﷺ ص۱۷ )

: دلیل نمبر ۲۴۳

آپ ﷺ نے فرمایا کہ ایک دن میں کوہِ حرا پر تھا کہ غیبی آواز یوں آئی " یا محمد انک رسول اللہ" میں نے
ارد گرد دیکھا کوئی نظر نہ آیا۔اوپر دیکھا تو وہ فرشتہ نظر آیا جو وحی لیکر غارِ حرا آیا تھا۔
(شانِ حبیب الرحمٰن ص۲۰۹ )

: دلیل نمبر ۲۴۴

حضرت علامہ مفتی احمد یار خان نعیمی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ روح البیان میں لکھا ہے کہ درود شریف کی
بہت فضیلت ہے ہر مسلمان کو چاہیے کہ یہ درود شریف پڑھے۔"الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" یا حبیب اللہ ،یا خلیل اللہ۔
(شانِ حبیب الرحمٰن ص۱۵۷ )

: دلیل نمبر ۲۴۵

مولانا حمد اللہ جان دیوبندی لکھتے ہیں کہ صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ
حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے آپ ﷺ کی وفات پر فرمایا ،"یا ابتاہ اجاب ربا دعاہ یا ابتا ہ جنّۃ الفردوس ماواہ"
(بخاری شریف ،البصائر ص ۱۰۵)

اے میرے والدِ محترم آپ نے رب کی دعوت قبول فرمائی۔اے میرے ابا جان جنت الفردوس آپ کا ٹھکانہ ہے۔

{۲۷}

: دلیل نمبر۲۴۶

حضرت مولانا نوران شا ہ صاحب لکھتے ہیں۔"یا رسول اللہ میں آپ پر قربان ہوجائوں ، آپ کے وسیلے سے دنیا روشن ہوئی آپ کی مثل کوئی نہیں ، میں اپنا سرومال آپ پر قربان کرونگا..الخ "

(کیمیا ئے صداقت ص۵ )

: دلیل نمبر ۲۴۷

آپ ﷺ کی وفات کے بعد حضرت جبرئیل علیہ السلام حاضر خدمت ہوئے اور عرض کیا " یا محمد ارسلنی اللہ الیک تکریما لک وتشریفالک خاصۃ لک"

(بیہقی بحوالہ مشکوۃ ص۴۹ ۵ )

اے محمد ﷺ اللہ تعالی نے مجھے آپ ﷺ کی خدمت میں آپ کی تعظیم وتکریم کیلئے بھیجا کیا ہے۔

: دلیل نمبر ۲۴۸

"یا محمد من ادرک احد والدیہ فلم ید خلا ہ الجنۃ فا بعد ہُ اللہ ثم ابعد ہ "

(جلا ء الافہام ص۲۵)

اے محبوب ﷺ جس نے اپنے والدین میں سے کسی ایک کو پایا اور انکی خدمت کی وجہ سے جنت میں داخل نہ ہوا تو اللہ تعالی ایسے بندے کو اپنی رحمت سے دور فرمائے۔

: دلیل نمبر ۲۴۹

احادیث اور فقہ کی کتابیں ثابت کرتی ہیں کہ ہمیشہ کیلئے یا رسول اللہ کہنا مستحب اور باعث برکت ہے۔

(بحوالہ ندائے یا محمد مفتی غلام سرور سیفی ص۵۴ ،روح البیان ص۲۲۸ ج۷)

: دلیل نمبر ۲۵۰

یا محمد ان ربّک یقرأ علیک السلام... (الخ)۔

(الاتحافات السنیہ ص۴۴ ) اے محبوب ﷺ بیشک اللہ تعالی آپ پر سلام بھیجتا ہے۔

{۲۸}

: دلیل نمبر ۲۵۱

" کلھم یطلبون رضائی وانا اطلب رضا ء ک یا محمد"

(تکمیل الایمان ص۲۰)

سب لوگ میری رضا طلب کرتے ہیں اور میں آپ کی رضا چاہتا ہوں۔

: دلیل نمبر ۲۵۲

آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ معراج کی رات میں نے انبیاء علیہم السلام سے ملاقات کی " فحانت الصلوۃ فامتھم فلما فرغت من الصلٰوۃ قال لی قائل یا محمد ھذا ملک خازن النار فسلم علیہ فا التفت الیہ فبدأنی با لسّلام"
(مشکوۃ ص۵۳۰ )

نما ز کا وقت آیا تو میں نے انبیا ء کی امامت کی جب میں نماز سے فارغ ہوا تو غیبی آواز آئی کہ یا محمد یہ دوزخ کا نگران فرشتہ مالک ہے سلام کیجئے جب میں نے انکی طرف دیکھا تو اس نے مجھ پر سلام کرنے میں پہل کی۔

: دلیل نمبر ۲۵۳

میں مسلمان بھائیوں سے اپیل کرتا ہوں کہ وھابی ،پنج پیری ،موودودی ، تبلیغی کے چکر میں نہ آئیں بلکہ ذوق وشوق سے رحمتوں والا درود شریف " الصّلو ۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ، الصّلو ۃ والسّلام علیک یا حبیب اللہ" پڑھیں۔

(راہِ حق ص۲٦ )

: دلیل نمبر ۲۵۴

"یا محمد من امن بی ولم یؤ من بالقدر خیر ہ وشر ہ فلیلتمس ربا غیری"

(الا تحافات السنیۃ ص۲۲)

اے محبوب ﷺ جو مجھ پر ایمان لائے اور تقدیر خیرو شر پر ایمان نہ لائے تو وہ اپنے لیے ،میرے علاوہ دوسرے خدا کو تلاش کرے۔

{٦۹}

: دلیل نمبر ۲۵۵

حضرت مولانا حمداللہ جان دیوبندی لکھتے ہیں۔یا رسول اللہ اور یا محمد ﷺ بطور استعانت جائز ہے۔

( البصائر ص۱۴۹)

: دلیل نمبر ۲۵٦

مولوی فقیر محمد عباس قادری دیوبندی لکھتے ہیں۔ہر مصیبت اور آفت سے بچنے اور سلامتی کیلیے " الصلو ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ"بہترین وظیفہ ہے۔خواہ وہ مصیبت بمباری یا توپوں کی گولیا ں کیوں نہ ہو۔کیونکہ جو آپ ﷺ پر درود

شریف پڑھتا ہے تو آپ بھی اس پر ضرور پڑھتے ہیں تو جس کیلئے آپ ﷺ سلامتی کی دعاء فرماتے ہیں تو وہ یقیناً سلامت رہے گا کیونکہ اللہ تعالی اپنے محبوب کی دعا رد نہیں فرماتا۔

(دم درھ ص ٦٨)

: دلیل نمبر ۲۵۷

یا محمد ، یا رسول اللہ ﷺ کا نعرہ لگانا مسجد وں میں یا گھروں میں ادب سے تو یہ جائز اور باعث برکت ہے۔
(میزائل ص ا ،اقتدار احمد خان شیخ الحدیث )

: دلیل نمبر ۲۵۸

(مشکوۃ شریف وصحیحین) یا محمد اخبر نی عن الاسلام" "

جبرئیل علیہ اسلام نے عرض کی یا محمد ﷺ مجھے اسلام کے بارے میں خبر دیجئیے۔

: دلیل نمبر ۲۵۹

جو شخص " الصّلوۃوالسلام علیک یا رسول اللہ" اس نیت سے پڑھے کہ فرشتے بارگاہِ نبوی میں پیش کریں گے تو اس طرح اس درود شریف کو ناجائز نہیں کہا جاسکتا۔
(اختلافِ امت وصراط مستقیم ص۴٦ ،مولانا لدھیانوی)

{۷۰}

: دلیل نمبر ۲٦۰

حضرت ملک الموت عزرائیل علیہ السلام آپ ﷺ کی روح قبض کرنے کیلئے جب تشریف لائے تو عرض کیا کہ " یا محمد ان اللہ ارسلنی الیک"

( بیہقی بحوالہ مشکوۃ ص۵۸۹ )

: دلیل نمبر ۲۶۱

اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

پریشانم پریشانم یا رسول اللہ : بکار خویش حیرانم اغثنی یا رسول اللہ

: توئی خود ساز و سامانم اغثنی یا رسول اللہ ندارم جز تو ملجائے ندانم جز تو ماوائے

بحوالہ اغثنی یا رسول اللہ ص۲۲ ،محمد منشاء تابش )
(قصوری

: دلیل نمبر ۲۶۲

مولانا موصوف لکھتے ہیں۔

اغثنی یا رسول اللہ : حبیب یا رسول اللہ

بڑائی یا رسول اللہ : خدا کے بعد ہے تیری

سلامی یا رسول اللہ : فرشتے تجھ کو دیتے ہیں

خدائی یا رسول اللہ : ثناء خواں ہوگئی ساری

مدد کی یا رسول اللہ : مصیبت میں ضرورت ہے

( اغثنی یا رسول اللہ ص۱۳۰)

: دلیل نمبر ۲۶۳

امام واقدی (م ۲۰۷ھ) لکھتے ہیں کہ حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں جب مسلمانوں کا روم کے عیسائیوں سے مقابلہ ہوا تو حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ اس جہاد میں پیش پیش تھے ان کا نعرہ

{۷۱}

( فتوح الشام ص۱۴۱) یا محمد اہ تھا۔

کا ن خالد امامنا فی حملتہ ونحن من ورائہ وکان شعار نا یا محمداہ یا منصور امتک امتک"""

( فتوح الشام ص۱۴۱ )

: دلیل نمبر ۲۶۴

وسعت رزق کیلئے امام شاہ احمد رضا خان بریلوی رحمت ا للہ علیہ نے وظیفہ بتا یا کہ جو کہے " یا رسول اللہ یا نبی اللہ اغثنی وامددنی فی قضاء حاجتی یا قاضی الحاجات " تو اللہ تعالی اسکی مشکلات آسان فرمادیگا۔

(شمع شبستان رضا حصہ دوم )

: دلیل نمبر ۲۶۵

مولانا نورالدین دیوبندی لکھتے ہیں کہ انبیاء واولیاء کو پکارنا جائز اور اس پر تفصیلی بحث کی ہے۔

(نورالوسیلہ ص۳۲ )

: دلیل نمبر ۲۶۶

حضرت مفتی اقتدار احمد خان نے لکھا ہے کہ جمہور علماء کے نزدیک جسطرح یا اللہ لکھنا ، پڑھنا جائز ہے اسی طرح یا محمد ﷺ بھی جائز ہے۔

: دلیل نمبر ۲۶۷

حضرت عبید اللہ بن الجراح رضی اللہ عنہ نے قنسر کو فتح کرنے کیلئے حضرت کعب بن ضمرہ رضی اللہ کو بھیجا۔راستے میں دشمن کے ۵۰۰۰ کے لشکر سے آمنا سامنا ہوا جنگ کے دوران ہی دشمنوں کا۵۰۰۰ کا لشکر مزید امداد کیلئے پہنچ گیا۔مسلمان مصیبت میں پھنس گئے۔انتہا ئی بے قراری کی حالت میں حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا

یا محمداہ یا محمداہ یا نصراللہ انزل یا معشر المسلمین اثبتو ا انما ھی الساعۃ وانتم "

(فتوح الشام ص۲۹۸ ) الاعلون"

یامحمد یارسول اللہ ﷺ اے اللہ کی مدد نازل ہو۔اے مسلمانوں ثابت قدم رہو تھوڑی دیر مصیبت ہے

{۷۲}

پھر غلبہ ہمارا ہے۔

: دلیل نمبر ۲۶۸

مولانا محمد شفیع اوکاڑوی رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ " نعرہ رسالت یا رسول اللہ " کہنا جائز ہے۔قرآن وحدیث سے جائز ہے۔" قل ایھاالناس انی رسول اللہ الیکم جمیعاً " اے محبوب فرمایئے کہ لوگوں میں تم سب کی طرف رسول بنا کر بھیجا گیا ہوں۔اس آیت کریمہ پر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ نے تمام انسانوں کو " یا " سے خطاب کیا ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ اس کے مخاطب کون ہیں ؟ آیا مکہ کے لوگ تھے جوآپ کے سامنے تھے۔اگر جواب ہا ں میں ہے تو پھر یہ کہنا ہوگا کہ آپ کو صرف اُن ہی لوگوں کیلئے رسول بنا یا گیا۔اور یہ حکم " ا منو اباللہ ورسولہ۔۔۔الخ"۔یہ بھی صرف انہیں لوگوں کیلئے ماننا پڑے گا۔مگر بات یہ نہیں ہے بلکہ یہ خطاب تمام بنی نوع انسان سے ہے جو قیامت تک آنے والے ہیں ۔کیونکہ خطاب عام ہے اور لفظ (جمیعاً) اس پر قرینہ ہے۔جیسا کہ اس پر مفسرین کرام کا اتفاق ہے۔لہذا معلوم ہوا کہ آپ ﷺ نے تمام بنی نوع انسان کو " یا "سے خطاب کیا۔ (راہِ حق ص۲۸ )

: دلیل نمبر ۲۶۹

مولانا محمد یوسف لدھیانوی لکھتے ہیں "اگر کوئی شخص عشق ومحبت کی وجہ سے ' یا رسول اللہ ' کہے تو جائز ہے۔
( اختلاف امت اور صراط مستقیم ص۴۵
(

: دلیل نمبر ۲۷۰

غیر مقلدین کے پیشوا مولوی وحید الزماں لکھتے ہیں۔"ماتقولہ العامہ یا رسول اللہ آو یا علی اویا غوث النداء لا
نحکم بشرکھم کیف وقد نادی رسول اللہ ﷺ قتلٰی بدر یا فلاں ابن فلاں وفلان بن فلاں "
( ھدیۃ المھدی ص۲۴ )

عام لوگ جو یا رسول اللہ ، یا علی ، یا غوث کے نعرے لگاتے ہیں ہم صرف ان کے اس کہنے کی وجہ سے
انھیں مشرک نہیں کہتے اور کیسے مشرک کہیں گے کہ خود آپ ﷺ نے مقتولین بدر (کفّار ) کو یا فلان بن فلان سے

{۷۳}

خطاب فرمایا تھا۔اور عثمان بن حنیف رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث میں " یا محمد " کا لفظ بھی آیا ہے اور اس حدیث کو بیہقی اور جزری نے صحیح کہا ہے۔امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔دوسری روایت میں " یا رسول اللہ" بھی آیا ہے
(ھدیۃ المھدی ص۲۴ ) اور یہ الفاظ یا عباداللہ اعینونی بھی حدیث میں آیا ہے۔

: دلیل نمبر ۲۷۱

مولانا نور محمد بشیر لکھتے ہیں " یا رسول اللہیا علی یا غوث" کے نعروں کو شرک نہیں کہا جاسکتا جوانھیں
(خطبات ص۱۹۶ ) مشرک کہے وہ سخت غلطی پر ہے۔

: دلیل نمبر ۲۷۲

مولاناحافظ نذیر احمد حافظ انوری لکھتے ہیں۔"اغثنی سیّدی انظر بحالی یا رسول اللہ تقبلنی ولا تردد سوالی یا رسول اللہ "
(بحوالہ ٔاغثنی یا رسول اللہ ص۸۴ )

:دلیل نمبر ۲۷۳

حضرت مولانا فقیہ اعظم ابوالخیر محمد نو ر اللہ نعیمی رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

حبیبی حبی محبوبی یا رسول اللہ : محبی حبی مطلوبی اغثنی یا رسول اللہ

عبیدک فی الرزا یا والمراضا مستغیث یا رسول اللہ: طبی طبّی مصحوبی اغثنی یا رسول اللہ

( بحوالہ اغثنی یارسول اللہ ص۱۷)

:دلیل نمبر ۲۷۴

حضرت مجاھد اعظم قاسم بریلوی لکھتے ہیں۔

پریشان ہیں ہم مسلمانانِ عالم یا رسول اللہ : مدد کیجئے شہنشاہ معظم یا رسول اللہ

گرفتا رِ بلا ہیں آج کل ہم یارسول اللہ : خداکے واسطے سن لیجئے صدقہ نواسوں کا

اغثنی )

( یارسول اللہ ص۸۲

{۷۴}

: دلیل نمبر ۲۷۵

حضرت امام ابو محمد صاحب لکھتے ہیں کہ حضرت ابنِ عبّاس روایت فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ
: میرے پاس حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور عرض کیا

السّلام علیک یاآخر : السّلام علیلک یا اول

السّلام علیک یا باطن : السّلام علیک یا ظاہر

سعادۃ الدارین ص۴۳۵ ، بحوالہ نداء یامحمد ص۸۴)
(

: دلیل نمبر ۲۷۶

اذان سے پہلے اور بعد میں بلند آواز میں درود شریف " الصلو ۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ" جائز اور مستحب ہے۔

اوضح البیان فی تائید احسن البیا ن ص۱۲۵ ، مفتی سرحد ظاہر شاہ میاں مدین )
( سوات

: دلیل نمبر ۲۷۷

مفتی غلام رسول دارالعلوم جماعتیہ لکھتے ہیں۔اذان سے پہلے اور بعد میں بلند آواز میں " الصلٰوۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ" دونوں طرح سے جائز ہے۔

( فتاویٰ جماعتیہ ص۱۲۵ )

: دلیل نمبر ۲۷۸

فقیہہ جلیل مولانا مفتی محمد رفیق صاحب لکھتے ہیں اذان سے پہلے اور اذان کے بعد بلند آواز سے

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" کے جواز میں کوئی شک نہیں۔اس کے پڑھنے میں ثواب اور نہ "

پڑھنے میں عذاب نہیں لیکن اسکو بدعت سئیہ اور ناجائز کہنا جاہلوں کا کام ہے۔

( انوالعرفان ص۳۰)

{۷۵}

: دلیل نمبر ۲۷۹

حضرت شیخ الحدیث مولانا فضل سبحان قادر ی صاحب لکھتے ہیں کہ اذان سے پہلے اور اذان کے بعد میں " الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ" پڑھنا آپ ﷺ کے حکم کی تعمیل ہے اور صحابۂ کرام رضوان اللہ عنہ علیہم اجمعین اور علماء اہلسنت سے ثابت ہے۔

(احسن البیان ص۵۸ ، بحوالہ اوضح البیان ص۱۴۰)

: دلیل نمبر ۲۸۰

مفتی غلام سرور ایم اے اسلامک لاء لکھتے ہیں۔اذان سے پہلے یا بعد میں درود شریف پڑھنا مسنون اور مشروع ہے۔

(مسئلہ صلوۃ والسلام ص۴ )

: دلیل نمبر ۲۸۱

اورادِ فتحیہ میں یہ درود شریف بھی ہے۔

آلصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رسول اللہ: الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ

الصلوٰ ۃ والسلام علیک یا رحمۃ للعلمین : الصلوۃ والسلام علیک یا شفیع المذنبین

الصلوٰ ۃ والسلام علیک یاسیّد المرسلین : ا لصلوٰ ۃ والسلام علیک یاامام المتقین

( بحوالہ راہِ حق ص۸)

:دلیل نمبر ۲۸۲

مولانا سیف الدین قندھاری دیوبندی لکھتے ہیں۔وہابی پنج پیری کافر ہیں کیونکہ یہ لوگ یا رسول اللہ ، یا محمد کو شرک وکفر کہتے ہیں حالانکہ آپ ﷺ نے بنفسِ نفیس اپنے لخت جگر کی وفات کے بعد یوں فرمایا " انا بفراقک یا ابراہیم لمحزونون " آپ ﷺ کے عمل سے مردوں کو نداء کرنا (پکارنا ) ثابت ہوا تو اس کو شرک کی نسبت کرنا آپ ﷺ کی طرف نسبت شرک کرنا ہے۔(نعوذ باللہ)

( کشف الاسرار ص۸۶ )

{۷۶}

: دلیل نمبر ۲۸۳

حضرت استاذ العلماء مولانا ابو الضیاد محمد باقر ضیاء النوری فرماتے ہیں

تجلی نور حبک فی فؤادی یا رسول اللہ : وحبک اصل ایمان العباد یا رسول اللہ

ومابی من الی الابفضلک یا رسول اللہ : مجدلی خذیدی یوم التناد یا رسول اللہ

( بحوالہ اغثنی یا رسول اللہ ص ۱۸)

: دلیل نمبر ۲۸۴

حضرت استاذ العلماء عالم بے بدل سلطان المناظرین سیّد احمد شاہ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔یا رسول اللہ سے انکار کرنا اصل میں معجزہ اور کرامت سے انکار کرنا ہے کیونکہ غائب کو نداء کرنا (پکارنا ) ثابت ہے۔حضرت ابراھیم علیہ السلام کے قول سے ثابت ہے جب آپ جبلِ ابی قیس پر چڑھے تو آواز دی " یا معشر المسلمین انّ ربکم بنی لکم بیتا وامرکم ان تحجو ہ فا جا "بہ الناس من اصلاب الآ باء وارحام الامھات فمن اجابہ مرۃ حج مرۃ ومن اجاجہ عشرا حج عشرا

(روح البیان ص۲۲۶ ج۱) (اظہار الکمال)

: دلیل نمبر ۲۸۵

مولانا موصوف دوسری جگہ لکھتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جمعہ کے دن ساریہ رضی اللہ عنہ کو آواز دی جو غائب تھے مثلاً" یا ساریۃ الجبل " (مشکوۃ ص۵۴۶)

دلیل نمبر ۲۸۶ :

مولانا جامی رحمتہ اللہ علیہ آپ ﷺ کو یوں ندا‌ء فرماتے ہیں "یا نبی اللہ سلام علیک انما الفوزوالفلاح لدیک " ( اظہا ر الکمال ص۶ )

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت ابراھیم علیہ السلام ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور علامہ جامی رحمتہ اللہ علیہ نے بھی غائب کو آواز دی۔ان گمراہ ، زندیق گروہ وھابی اور پنج پیری اور دورِ حاضر کے دیوبندیوں کے نزدیک یہ حضرات بھی مشرک

{۷۷}

ہونگے۔(نعوذ با للہ من ذالک) بہر حال مذکورہ تمام دلائل سے معلوم ہوا کہ غیر اللہ سے مدد مانگنا ،نداء کرنا یعنی انبیاء کرام ، شھداء کرام اور اولیاء کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو پکارنا قرآن ، حدیث ، مذاھبِ اربعہ اور اجماع سے ثابت ہے اور ان کی مخالفت کفر ہے۔ان دلائل کے باوجود بھی اگر کوئی اس جائز فعل کو حرام وناجائز کہتا ہے تو ان کے متعلق فقہا ء کرام فرماتے ہیں " من حرم الحلال فقد وقع فی الضلال واستوجب العقوبۃو ا لنکال "(فتاوٰی خیر یہ ص۱۸۳ ج ۲ ) یعنی جو حلال کو حرام کہے تو وہ گمراہ ہے اور عذاب کا مستحق ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے حبیب پاک کے طفیل ہر مسلمان کو ان بے دینوں ، خارجیوں ، وھابی خبیثوں کے قول وفعل سے محفوظ رکھے اور مسلکِ اہلِ سنت وجماعت پر قائم ودائم رکھے اور اسی پر خاتمہ فرمائے۔(آمین ثم آمین )

از خادم الاولیا ء والعلماء

فقیر احمد علی شاہ حنفی سیفی

فاضل دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

: دلیل نمبر ۲۸۷

بعض علماء اس دور میں کہتے ہیں کہ یا رسول اللہ کہنا شرک ہے۔نعوذ باللہ من ذالک۔آیا قھستانی

یا مصنف کنز العباد ،دیلمی ، اما م طحطاوی اور مصنف روح البیان اور جامی رحمتہ اللہ علیہم اجمعین کیا یہ مشرک ہیں۔نعوذ باللہ من ذالک۔(شرح نورالایضاح مصنف مولانا محمد عبیداللہ الایوبی القندھاری السلما نخیلی الحنفی ) (ص۳۷۰ جلد۱) یہ حضرات مشرک نہیں ہیں۔بلکہ منع کرنے والے خود مشرک اور اسلام کے دائرہ سے باہر ہیں

: دلیل نمبر ۲۸۸

قرآن پاک کے ایک حرف پر دس نیکیا ں ملتی ہیں اور قرآن پاک میں "یا فرعون " سات حروف پر مشتمل موجود ملتا ہے ان پر بھی ستر ۷۰ نیکیا ں ملتی ہیں۔تو کیا یا رسول اللہ کہنے پر کچھ بھی نیکیا ں نہیں ملیں گی ضرور ملیں‌گی۔

( تنبیہ الاخوان مصنف مولوی عبدالجلیل دیوبندی سواتی نوراللہ مرقدة ص۱۱ )

{۷۸}

: دلیل نمبر ۲۸۹

شیخ عبدالحق محدث دہلوی بیان فرماتے ہیں۔بعض عارفین نے بیان کیا ہے۔کہ رسول اللہ ﷺ کو تشہد میں سلام اس وجہ سے عرض کیا جاتا ہے۔کہ حقیقت محمدی نہ صرف یہ کہ تمام موجود ات کے ذرہ ذرہ میں اور تمام حوادث کے ہر فرد میں مومن آپ کے مشاہدہ سے غافل نہ ہو ں۔تا کہ انوارقلب اور اسرار معرفت حاصل کرلیں۔ اے اللہ کے رسول آپ پر صلوۃ وسلام ہو۔

( لمعات ص۱۸۱ ج۳، مطبوعہ لاہور، شیخ عبدالحق محدث دہلوی )

: دلیل نمبر ۲۹۰

مولوی ابن قیم جوزی اپنی کتاب جلاالافہام میں لکھتے ہیں۔کہ ابو بکر محمد بن عمر نے کہا کہ میں ابوبکر مجاھد کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک شبلی آگئے تو ابوبکر بن مجاھد ان کے لئے کھڑے ہو گئے ان سے معانقہ کیا اور انکی آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔میں نے کہا یا سیّدی تمام بغداد کے لوگ شبلی کو دیوانہ کہتے ہیں اور آپ نے اس کی اس قدر تعظیم کی۔ انہوں نے کہا میں نے اس کے ساتھ وہی کیا ہے جو میں نے رسول اللہ ﷺ کو اس کے ساتھ کرتے ہوئے دیکھا ہے۔اور اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نے ایک دن خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی۔شبلی آئے تو رسول اللہ ﷺ اس کے لئے کھڑے ہوگئے اور اس کی آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔میں نے کہا یارسول اللہ ﷺ آپ شبلی کی اس قدر عزت افزائی کر رہے ہیں۔آپ ﷺ نے فرمایا یہ شخص ہر نماز کے بعد یہ آیت پڑھتا ہے۔"لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمؤ منین رؤف رحیم "( سورۃ توبہ )

ترجمہ: بے شک تمہارے پاس ایک عظیم رسول تشریف لائے ان پر تمہارا مشقت میں پڑنا سخت گراں ہے۔وہ تمہاری بھلائی بہت چاہنے والے ہیں اور مومنوں پر نہایت رحیم اور بے حد مہربان ہیں۔اس آیت کے بعد تین بار مجھ پر درود پڑھتا ہے۔اور کہتا ہے صلّی اللہ علیک یا محمد۔پھر جب میرے پاس شبلی آئے تو میں نے ان سے پوچھا آپ نماز کے بعد کیا پڑھتے ہیں۔تو انہوں نے اسی طرح بیان کیا۔

( ابن قیم جوزی جلاالافہام ص۲۵۸،، تبلیغی نصاب)

{۷۹}

:دلیل نمبر۲۹۱

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے معراج کی ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں۔اس میں ہے " فقال الجبار یا محمد قال لبیک وسعد یک قال انہ لا یبدل القول لدی کما فرضت علیک فی ام الکتاب فکل حسنۃبعشر امثالھا فھی خمسون فی ام لکتاب وھی خمس علیک "

ترجمہ اللہ تعالی نے فرمایا یا محمد ! آپ نے کہا میں حاضر ہوں اللہ تعالی نے فرمایا میرے قول میںتبدیلی نہیں ہوتی میں نے جسطرح آپ پر ام الکتاب میں (نمازیں ) فرض کی ہیں تو ہر نماز دس گنا ہے لہذا ام لکتاب میں پچاس نمازیں ہیں۔اور آپ پر پانچ نمازیں ( فرض ) ہیں۔ (صحیح بخاری ص۱۱۲۱ ج۲)

: دلیل نمبر ۲۹۲

امام احمد عبدالرحمٰن بن عائش کی سند کے ساتھ اس حدیث کو روایت کرتے ہیں۔اس میں ہے " اتانی ربی عزوجل اللّیلۃ فی احسن صورۃ قال یا محمّد "

ترجمہ: آج رات میرے پاس میرا رب عزّوجل بہترین صورت میں آیا اور فرمایا یا محمد

مسند احمد ص۶۶ ج۴، ترمذی )
( ص۴۶۶

: دلیل نمبر ۲۹۳

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ میں اپنے رب کی طرف مسلسل شفاعت کرتا رہوںگا۔اور میری شفاعت قبول کی جاتی رہے گی حتٰی کہ میں کہوں۔اے میرے رب جنہوں نے

لا الٰہ الااللہ ،کہا ہے ان کے لیے میری شفاعت قبول فرما۔اللہ تعالٰی فرمائیگا یا محمد ان کی مغفرت کرانا تمھارا منصب نہیں ہے۔ ان کی براہِ راست مغفرت کرنا صرف میری خصوصیت ہے۔

(مسند ابو یعلٰی الموصلی ص۱۸۸ ج۳، بحوالہ شرح صحیح مسلم ص۳۱۷ ج۱)

{۸۰}

: دلیل نمبر ۲۹۴

امام عبدالرزاق روایت کرتے ہیں۔حسن بصری رحمتہ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں۔کہ نبی ﷺ نے ایک شاخ رکھی جس سے لوگوں کو خاموش کرتے تھے۔اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی طرف وحی کی یا محمد اپنی امت کے سروں کو نہ توڑیں۔ اس کے بعد آپ کے پاس وہ شاخ نہیں دیکھی گئی۔

(مصنف عبد الرزاق ص۱۸۵ ج ۳)

: دلیل نمبر ۲۹۵

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ مجھ سے حضرت جبرائیل نے کہا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یا محمد جو شخص مجھ پر ایمان لایا ہو اور اچھی اور بری تقدیر پر ایمان نہ لایا ہو وہ میرے علاوہ کوئی اور رب تلاش کرے

(علامہ سید محمد بن محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی اتحاد السّادۃ المتقین ص۱۵۱ ج۹)

: دلیل نمبر ۲۹۶

فقیہہ اعظم محمد نوراللہ نعیمی فتاویٰ نوریہ میں لکھا ہے " یستحب ان یقال عندالسماع الاولیٰ من الشہادۃ صلّی اللہ علیک یا رسول اللہ وعندالثانیۃ منھا قرۃ عینی بک یا رسول اللہ ثم یقول اللّٰھم متعنی بالسمع والبصر بعد وضع الابھامین علی العینین فانہ علیہ السلام یکون قائد الہ الی الجنۃ"

( فتاویٰ نوریہ ص۳۰۶ ج۱ ، وقار الفتاویٰ ص۳۲ ج ۲)

: دلیل نمبر ۲۹۷

علامہ غلام رسول سعیدی نے لکھا ہے کہ یا محمد کہنا منع نہیں۔اور اس کے بارے میں انہوں نے بہت دلائل جمع کئے ہیں۔ان دلائل کے آخر میں لکھتے ہیں کہ میں نے اس مسئلہ میں زیادہ تفصیل اور تحقیق اس لئے کی ہے۔کہ رسول اللہ ﷺ کو یا محمد کے ساتھ نداء کرنے کو مسلمان حرام سمجھنے سے باز رہیں۔اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت صحابہ کرام ،تابعین عظام ،سلف صالحین اورا خیارِ امت کی اتباع کے دامن کو ہاتھ سے نہ چھوڑیں۔

( شرح صحیح مسلم ص۳۲۲ ج۱)

: دلیل نمبر ۲۹۸

عن ابن عباس ان رسول اللہ ﷺ۔قال ان للہ ملائکۃ فی الارض سوی الحفظۃ یکتبون ما یسقط من ورق الشجر "
فاذا اصاب احد کم عرجۃ بارض فلاۃ ، فلینا د اعینوا عباد اللہ"۔

ترجمہ :حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کراماً کاتبین کے سوا اللہ تعالیٰ کے فرشتے ہیں۔جو درخت سے گرنے والے پتوں کو لکھ لیتے ہیں۔جب تم میں سے کسی شخص کو جنگل کی

سر زمین میں کوئی مشکل پیش آئے۔تو وہ یہ نداء کرے۔اے اللہ کے بندوں!میری مدد کرو۔
(کشف الاستاد عن زوائد البزار ص۳۴ ج۴ )

: دلیل نمبر ۲۹۹

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمتہ اللہ علیہ نے مطالب عالیہ میں ذکر کیا ہے۔کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔اگر عیسٰی میری
قبر پر کھڑے ہوکر " یا محمد اہ" کہیں۔تو میں ان کوضرور جواب دونگا۔
(شرح صحیح مسلم ص۸۴ ج۷)

: دلیل نمبر ۳۰۰

عہد صحابہ اور تابعین میں مسلمانوں کا یہ شعار تھا۔کہ وہ شدائد اور ابتلاء کے وقت " یا محمد اہ"کہکر رسول اللہ ﷺ کو نداء کرتے تھے۔

الکا مل فی التاریخ للامام محمد بن محمد ابن اثیر جوزی ص۲۴۶ ج۲، البدایہ ونہایہ ص ۳۲۴ ج )
۲)

: دلیل نمبر ۳۰۱

حاجی اداد اللہ مہاجر مکیؒ دربار رسالت میں یوں فریاد کرتے ہیں

آے رسول کبریا فریاد ہے

یا محمد مصطفٰی فریاد ہے

{۸۴}

سخت مشکل میں پھنسا ہوں آج کل

اے میرے مشکل کشا فریاد ہے

( نالہ امدادِ غریب ص۲۲ ،مطبع راشد کمپنی دیوبند)

: دلیل نمبر ۳۰۲

مہاجر مکی حاجی امداد اللہ رسول اکرم ﷺ کی زیارت کا طریقہ لکھتے ہیں۔"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت کا سفید شفاف کپڑے اور سبز پگڑی اور منور چہرہ کے ساتھ تصور کرے اور " الصلو ۃ والسلام علیک

یا رسول اللہ کی داہنے اور الصلو ۃ والسلام علیک یا نبی اللہ کی بائیں اور الصلو ۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ کی ضرب دل (ضیاء القلوب ص۵۵ ، مطبع راشد کمپنی دیوبند) پر لگائے۔

: دلیل نمبر ۳۰۳

مولوی عبدالشکور دیوبندی لکھنوی اپنی تصنیف " علم الفقہ " کے (ص۱۵۹ ) پر لکھتے ہیں اذان سننے والے کے لئے مستحب ہے کہ پہلی مرتبہ اشھد ان محمد رسول اللہ سنے تو یہ بھی کہے۔صلّی اللہ علیک یا رسول اللہ اور جب دوسری مرتبہ سنے تو اپنے دونوں ہاتھوں کے انگوٹھوں کوآنکھوں پر رکھ کر کہے" قرۃ عینی بک یا رسول اللہ اللّٰھم متعنی با السّمع " والبصر

جامع الرموز ، کنزالعباد ،علم فقہ ص۱۵۹ ، مطبع دارالشاعت کراچی ،مصدقہ مفتی محمد شفیع عثمانی )
(دیوبندی

: دلیل نمبر۳۰۴

حضرت شیخ ابو طالب مکی رحمتہ اللہ علیہ نے قوت القلوب میں فرمایا۔کہ ابن عینیہ سے مروی ہے کہ حبیب خدا ﷺ ایک دن مسجد میں تشریف لائے اور حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اذان کہی اور جب اشھد ان محمدً رسول اللہ کہا۔تو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے انگوٹھے آنکھوں پر لگاکر پڑھا "قرّۃ عینی بک یا رسول اللہ" اور جب حضرت بلال رضی اللہ نے اذان ختم کی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوبکر جو کوئی یہ پڑھے جو تو نے پڑھا ہے ازروئے شوق دیدار اور ایسے کرے جیسا تو نے کیا ہے تو اللہ تعالی جلّ جلا لہ

{۸۳}

اس کے نئے پرانے پوشیدہ اور ظاہر گناہ خطا وعمر سب معاف فرمادیگا۔

حاشیہ تفسیر جلالین ص ۳۵۷ ، بحوالہ البرھان ص۴۸۲ مصنفہ فقیہہ عصر حضرت علامہ الحاج مفتی محمدآمین صاحب فیصل )
(آباد

: دلیل نمبر ۳۰۵

علماء دیوبندکے حکیم الامت مولوی اشرف علی تھانوی صاحب لکھتے ہیں ہم سے عہد لیا گیا کہ وعظ سے پہلے جب تک پوری توجہ اور حضور قلب کے ساتھ نہ کہہ لیں۔یا رسول اللہ میں اجازت چاہتا ہوں۔کہ آپکی نیابت میں کچھ بیان کروں۔اس وقت تک وعظ نہ کہیں اور یہ اس لئے کہ جناب رسول ﷺ اور احباب یعنی علماء واولیاء باطنی طریقہ سے ہماری امداد کریں۔پھر انشاء اللہ تعالی ہمارے بیان میں الجھنیں یا لغزش یا رکاوٹ نہ ہوگی۔

دعوۃ الحق مصنف مولانا سیّد گل بادشاہ فاضل دیوبند ص۲۹ ، بحوالہ یا رسول اللہ )
ﷺ

( کے متعلق فتویٰ از حضرت علامہ الحاج مفتی محمد آمین صاحب فیصل آ باد

: دلیل نمبر ۳۰۶

مولوی سر فراز خان دیوبندی " نداء یا رسول اللہ ﷺ " کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اگر یہ الفاظ یا رسول اللہ ﷺ محبت اور عقیدت کے طور پر پیش کرتا ہے یہ بھی فی الجملہ درود شریف کے الفاظ ہیں اور فرشتے ان کو آنحضرت ﷺ کی خدمت اقدس میں پیش کردینگے۔تو درست اور صحیح ہے۔

(سماع الموتیٰ ص ۱۰۷ )

: دلیل نمبر ۳۰۷

ہمارے ہم عصر دیوبندی مسلک کے جید عالم دین۔مفتی محمد فرید صاحب مجددی سابقہ شیخ الحدیث دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک فرماتے ہیں۔انتہائی عشق ومحبت سے اگر آپ ﷺ کو حاضر اور مخاطب کی طرح سمجھ کر

یا رسول اللہ ﷺ سے پکارے تو یہ نہ شرک ہے نہ ایہام شرک ہے۔بلکہ معمول ومعروف ہے۔

(مقالات ص۲۰ ،پشتو )

{۸۴}

: دلیل نمبر ۳۰۸

۔مولوی حسن احمد مدنی دیوبندی وھابیہ خبیثیہ کا رد اس انداز سے فرماتے ہیں۔کہ وہابیہ عرب کی زبان سے بار ہا سنا گیا ہے۔کہ الصلوۃوالسلام علیک یا رسول اللہ۔کو سخت منع کرتے ہیں اوراس ندا اور خطاب کی وجہ سے اہل حر مین سے سخت نفرت کرتے ہیں۔اور ان کامذاق اڑاتے ہیں۔اور یہ کلمات ناشائستہ استعمال کرتے ہیں حالانکہ ہمارے مقدس بزرگان دین اس صورت اور جملہ صورت درود شریف کو اگر چہ بصیغۂ خطاب ونداء کیوں نہ ہوں۔مستحب و مستحسن جانتے ہیں اور یہ

اپنے متعلقین کو اسکا امر کرتے ہیں معلوم ہوا کہ درود شریف بصیغہ خطاب کو منکر بدعت کہنے والے اور استہزاء کرنے والے وہابیہ خبیثیہ ہیں۔ (الشہاب الثاقب ص٦٥)

: دلیل نمبر ۳۰۹

ابو حنیفہ عن نافع عن ابن عمر قال من السنۃ ان تاتی قبر النبی ﷺ من قبل القبلۃ یجعل ظہرک الی القبلۃ " واستقبل القبر بوجھک ثم تقول السلام علیک ایھاالنبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ"۔

ترجمہ: حضرت ابو حنیفہ نافع اور وہ ابن عمر سے روایت کرتے ہیں کہ سنت یہ ہے کہ حضور ﷺ کی قبر انور پر قبلہ کی طرف سے آئے پیٹھ قبلہ کی طرف کرلے اور رخ قبر انور کی طرف پھر کہے سلام ہو آپ پر اے نبی اور اللہ کی رحمت اور اسکی برکت نازل ہو۔ (مسند امام اعظم ص ۱۰۳)

: لیل نمبر ۳۱۰

امام مجتہد فقیہہ اجل عبدالرحمٰن ہذلی کوفی مسعودی فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے پوتے اور اجلہ تبع تابعین واکابر ائمہ مجتہدین سے ہیں۔سر پر بلند ٹوپی رکھتے ہیں جس میں لکھا تھا " محمّد یامنصور "

(انوالانتباہ ص۱۱ ، مشارق الانوار ص۵۹)

{۸۵}

: دلیل نمبر ۳۱۱

شیخ الاسلام شہاب رملی انصاری کے فتاویٰ میں ہے کہ ان سے پوچھا گیاکہ عام لوگ جو سختیوں کے وقت انبیاء ومرسلین واولیاء وصالحین سے فریاد کرتے اور یارسول اللہ ،یا علی ،یا شیخ عبدالقادر جیلانی اور ان کے مثل کلمات کہتے ہیں۔یہ

جائز ہے یا نہیں اور اولیاء بعد انتقال کے بھی مدد فرماتے ہیں ،یا نہیں۔انہوں نے جواب دیا کہ بیشک انبیاء ومرسلین واولیاء وعلماء سے مدد مانگنی جائز ہے اور وہ بعد انتقال بھی امداد فرماتے ہیں۔

( رحمتہ اللہ علیہ افغانی قندھاری ص۱۲ نداء یا رسول اللہ شیخ القرآن والحدیث مفتی شاہ احمد رضا خان)

: دلیل نمبر ۳۱۲

حضرت ابو عبیداللہ ابن الجراح رضی اللہ عنہ نے حضرت کعب بن ضمرہ رضی اللہ عنہ کو قنسرین کی تسخیر کے لیے روانہ کیا راستہ میں دشمنوں کے پانچ ہزار لشکر سے مڈبھیڑ ہوگئی ابھی مسلمان اس پر غلبہ بھی نہ پاسکے تھے کہ دشمن کی تازہ دم پانچ ہزار فوج کا دستہ ان کی مدد کے لئے پہنچ گیا۔اور مسلمان بڑی مصیبت میں پھنس گئے۔اس وقت نہایت بیقراری میں حضرت کعب ابن ضمرہ رضی اللہ عنہ نے پکارا ،"یا محمداہ ،یا محمداہ یا نصراللہ انزل یا معشرالمسلمین اثبتوا انما ھی الشاعۃ وانتم الاعلون"۔

ترجمہ :یا رسول اللہ ﷺ یا رسول اللہ ﷺ اے اللہ کی مدد اتر آ اے مسلمانوں کے گروہ ثابت قدم رہو ۔یہ سختی کوئی دم بھر کی ہے پھر تم ہی غالب ہوگے۔

( فتوح الشام ص۲۹۸)

: دلیل نمبر ۳۱۳

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی دیوبندیوں کے پیر ،مرشد اپنی تصنیف گلزارِ معرفت سے نعتیہ کلام پیش کرتے ہیں۔

کرکے نثار آپ پہ گھر بار یا رسول اللہ

اب آپڑا ہوں آپ کے دربار یا رسول اللہ

{۸۶}

عالم نہ متقی ہوں نہ زاہد نہ پارسا

ہوں امتی تمہارا گنہگار یا رسول اللہ

کرو روئے منور سے مری آنکھوں کو نورانی

مجھے فرقت کی ظلمت سے بچاؤ یا رسول اللہ

اٹھا کر زلف اقدس کو ذرا چہرہ مبارک سے

مجھے دیوانہ اور مجنوں بناؤ یا رسول اللہ

یہ غزل چھتیس ابیات پر مشتمل ہے۔جو کہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ نے لکھی ہے۔

گلزار معرفت تصنیف حاجی امداد اللہ )
(مہاجر مکی

اللہ تعالیٰ اپنے حبیب پاک کے طفیل ہر مسلمان کو ان بے دینوں ، خارجیوں ، وھابی خبیثوں کے قول وفعل سے محفوظ رکھے اور مسلک اہلِ سنت وجماعت پر قائم ودائم رکھے اور اسی پر خاتمہ فرمائے۔(آمین ثم آمین )

از خادم الاؔولیاء والعلماء

فقیر احمد علی شاہ حنفی سیفی

فاضل دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

صوبۂ سرحد پاکستان

{۸۷}

خصوصیات کتاب

انوارالانتباہ فی اثبات نداء یا رسول اللہ میں قبلہ حضرت علاّمہ مفتی سیّداحمد علی شاہ صاحب دامت برکاتہم عالیہ نے ۳۱۳ دلائل سے ثابت کیا ہے کہ یا رسول اللہ کہنا بالکل جائز اور صرف جائز ہی نہیں ثواب بھی ہے اور بہت سی پریشانیوں کا حل بھی ہے۔یا رسول ا للہ پر اعتراض کرنے والوں کے مختلف گروہ ہیں۔

ا۔بعض لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ درود ابرہیمی کہ علاوہ کوئی درود ثابت ہی نہیں۔قبلہ شاہ صاحب نے اسپر بھی دلائل دئے ہیں‌کہ" الصّلوۃ والسّلام علیک یا رسول اللہ "کہنا ثابت ہے۔

۲۔بعض لوگ یا کے ساتھ ندا کرنے کو شرک کہتے ہیں۔قبلہ شاہ صاحب نے اس پر بھی دلائل دئے ہیں کہ یا کے ساتھ ندا کرنا بالکل بغیر کسی شک کے جائز ہے۔

۳۔اور بعض لوگ یہ اعتراض کرتے ہیں کہ تم لوگ نعرۂ رسالت لگاتے ہوتو یا رسول اللہ کہنے کے بعد کوئی حاجت وغیرہ طلب نہیں کرتے اسکا بھی جواب دیا گیا ہے۔

۴۔اور اس کتاب کی خاص بات یہ ہے کہ اس میں قبلہ شاہ صاحب نے یارسول اللہ کے منکرین کے بزرگوں اور بڑوں کے بہت سے اقوال نقل کئے ہیں جن میں انہو ں نے یا رسول اللہ کہنے کو جائز ہی نہیں بلکہ باعثِ ثواب قرار دیا ہے۔

اب اگر کوئی شخص ہمیں یارسول اللہ کہنے پر مشرک یا بدعتی کہتا ہے تو اسکا یہ فتویٰ اشرف علی تھانوی صاحب ،نواب صدیق حسن خان ، مولوی سید نور الحسن نجاری دیوبندی، مولوی حمد اللہصاحب اور دیوبندیوں کے پیر ومرشد حاجی امداد اللہمہاجر مکی وغیرہ پر لگے گا۔

پہلے دیوبندیوں کے اکابر مشرک ہونگے اور پھر ہم ہونگے اور جسکے اکابر مشرک ہوں انکا اپنا حال بھی پھر کسی سے چھپا ہوا نہیں ہے فھدا ھم اللہ الی ا لانصاف۔

یا تو انکو یہ ماننا پڑے گا کہ انکے اکابر بھی مشرک ہیں یا پھر ہمیں مشرک کہنا چھوڑنا پڑے گا۔

قارئین سے گزارش ہے کہ اس کتاب کا مطالعہ کریں اور اپنے بچوں ،بچیوں اور گھر والوں کو اسکا مطالعہ کرائیں تاکہ



عقائد کی حفاظت ہو سکے اور قبلہ شاہ صاحب کی صحت اور عمر میں برکت کے لئے دعا کریں۔

یہ کتاب اصل میں شاہ صاحب نے پشتو میں تصنیف فرمائی تھی جس سے پشتو خواں حضرات نے بہت فائدہ اٹھایا اس لئے

اردو خواں حضرات کے فائدے اور ضرورت کے تحت اس کتاب ِلاجواب کا ترجمہ جناب مولا نا سید منور شاہ صاحب نقبندی سیفی نے فرمایا۔جزاہُ اللہ احسن الجزاء

اور شاہ صاحب ان لوگوں میں سے ہیں جو ہر وقت مسلک اہلسنت (شریعت اور طریقت )کی اشاعت میں مصروف ہیں اللہ تعا لی شاہ صاحب کی ان کوششوں کو شرفِ قبولیت عطا فرماکر انھیں‌اجر عظیم عطا فرمائے اور ان کا سایہَ تا دیر ہم پر قائم و دائم فرمائے (آمین )اللہاور اس کا رسول ﷺ ہم سب کا حامی اور ناصر ہو۔

